کی زندگی بڑی خوش گوار گزرے گی۔ مگر دیکھو اب تم مجھے اطلاع دیئے بغیر کہیں نہ جایا کرو۔ میں پریشان ہو جاتی ہوں۔"

"ارے بس کیا بتاؤں۔" عمران نے ٹھنڈی سانس لے کر کہا۔ "زیادہ دُور جانے کا ارادہ نہیں تو... مگر وہ مل گیا۔ اس نے کہا کہ میں تمہیں ایک خط دے رہا ہوں۔ تم اسے مسٹر بندرم کے پاس لے جاؤ۔ وہ تمہارے بھائی کی ضمانت کرا دیں گے۔ وکیل ہیں۔"

لزی نے گلاس ہاتھ سے رکھ دیا اور پلکیں جھپکاتی ہوئی اس کی طرف دیکھنے لگی۔ "کون مل گیا تھا۔" اس نے پوچھا۔

"ارے وہی۔" عمران نے لاپروائی سے کہا۔ "جس نے مجھے تم لوگوں کے پیچھے لگایا تھا اور وہ لال باغ کے ساتویں بنگلے میں وہ جو ایک وکیل رہتا ہے نا... کیا نام ہے... مسٹر بندرم... یا ڈنڈرم... نام ٹھیک سے یاد نہیں۔"

"اوہ... تو اس نے تمہیں وہاں بھیجا تھا۔" لزی کے لہجے میں حیرت تھی۔

"ہاں۔ کیا کرتا، جانا ہی پڑا۔ میں اپنے بھائی کے لیے جان بھی دے سکتا ہوں۔ یہ اس کی ضمانت کا معاملہ تھا۔"

"پھر تم نے اس وکیل سے کیا گفتگو کی۔"

"خط جو لفافے میں بند تھا لے جا کر اسے دے دیا۔ اس نے خط پڑھ کر میری بڑی آؤ بھگت کی۔ ایک بوتل کوکا کولا کی پلائی اور پھر سگریٹ پیش کی... مگر تم جانتی ہو کہ مجھے تمباکو بھی پسند نہیں ہے۔"

"میں پوچھتی ہوں اس سے گفتگو کیا ہوئی تھی۔"

"بس یہی کہ آج کل موسم بڑا اچھا جا رہا ہے۔ اس موسم میں اگر گوبھی کھائی جائے تو چقندر جیسے بچے پیدا ہو سکتے ہیں اور اگر شکر قند..."

"اوہ!" لزی نے دانت پیس کر میز پر گھونسا رسید کیا۔ "میں پوچھتی ہوں بھائی کی ضمانت کے متعلق کیا گفتگو ہوئی تھی؟"

"ارے یہی تو اب میں سوچ رہا ہوں کہ اس کے متعلق کوئی گفتگو کیوں نہیں ہوئی تھی۔"

"تم عجیب آدمی ہو۔ میں پاگل ہو جاؤں گی۔" لزی جھلا گئی۔

"نہیں... بتاؤ آخر اس نے اس کے متعلق کوئی گفتگو کیوں نہیں کی تھی۔" عمران نے اس کے غصے کو نظر انداز کر دیا۔

لزی اسے گھورتی ہوئی اپنا نچلا ہونٹ چبانے لگی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ غصہ ضبط کرنے کی کوشش کر رہی ہو۔ عمران بے تعلقانہ انداز میں ادھر اُدھر دیکھتا رہا۔ شاید وہ یہ ظاہر کرنا چاہتا تھا کہ اسے بات کرتے کرتے بھول جانے کی عادت ہے۔

"ارے... ادھر دیکھو۔" لزی نے اسے مخاطب کیا۔ "تم نے اس سے کیا باتیں کی تھیں؟"

"میں نے اس سے کہا تھا کہ میں سمندر میں بھی گھوڑا دوڑا سکتا ہوں۔ اس پر وہ خوب ہنسا تھا۔ پھر تمہارا تذکرہ چھڑ گیا تھا... ارے اف فوہ اب یاد آیا۔" عمران خاموش ہو کر پیچ و تاب کھانے لگا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کوئی ایسی بات یاد آ گئی ہو جس پر اسے غصہ آنا چاہیے تھا۔

"کیا یاد آیا۔"

"ارے اس اُلّو کے پٹھے نے کہا تھا کہ میں تم سے ہوشیار رہوں۔ تم دراصل ایک ایسے آدمی سے محبت کرتی ہو جو اپنے چہرے پر سیاہ نقاب ڈالے رہتا ہے۔ مجھے اس پر غصہ آ گیا اور میں نے اسے بُرا بھلا کہا۔ بس پھر میں بھول ہی گیا کہ میں اس کے پاس کس لیے گیا تھا۔"

لزی کے ہونٹ خفیف سے کھل گئے تھے اور چمک دار دانتوں کی قطار کا کچھ حصہ بڑے دل کش انداز میں جھانکنے لگا تھا۔ آنکھوں سے تحیر ظاہر ہو رہا تھا۔ متر شح تھی۔

"میں اسے مار ڈالوں گا۔" عمران نے کہا۔ "بس تم اتنا کہہ دو کہ اس نے جھوٹ کہا تھا۔"

"میں اسے جانتی ہی نہیں۔ پتا نہیں وہ کون ہے اور اس نے کیوں ایسی لغو بات کہی ہے۔"

"اچھی بات ہے۔ میں اسے دیکھ لوں گا۔"

"پتا نہیں تم کن اُلٹے سیدھے آدمیوں سے ملتے پھرتے ہو۔" لزی نے شکایت آمیز لہجے میں کہا۔ "میں کہتی ہوں کہ یہ لوگ میرے اور تمہارے تعلقات خراب کرا دیں گے۔"

"ارے واہ۔ مرگنڈے کرانے والے... میں گدھا تو نہیں ہوں کہ ان کی باتوں میں آ جاؤں گا۔"

"اوہو! ٹھہرو، میں ابھی آئی۔ زیادہ سے زیادہ دس منٹ لگیں گے۔ میری ایک دوست آنے والی تھی۔ ذرا دیکھ لوں وہ پارک میں تو نہیں ہے۔ تم یہیں بیٹھنا اگر کہیں گئے تو میں خفا ہو جاؤں گی۔ آں..."

وہ عمران کا دایاں گال سہلاتی ہوئی اُٹھ گئی۔

عمران نے آنکھوں کی جنبش سے سارجنٹ نعمانی کو اشارہ کیا جو ہال کے ایک گوشے میں بیٹھا اسی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ لزی دروازے کے قریب پہنچ چکی تھی۔ نعمانی بھی اُٹھا اور وہ بھی اس کے بعد ہی باہر چلا گیا۔

پھر عمران کو تقریباً بیس منٹ تک بیٹھنا پڑا۔ اس کے بعد لزی واپس آ گئی۔ وہ بہت خوش نظر آ رہی تھی۔ اس نے کہا۔ "میری دوست نہیں آئی لیکن اس کا ملازم پیغام لایا ہے کہ میں خود اس کی کوٹھی میں پہنچ جاؤں۔ وہاں خاصی تفریح رہے گی۔ کیوں کہ اس نے ایک پیشہ ور شعبدہ باز کو آج رات کے لیے انگیج کیا ہے۔ تم بھی میرے ساتھ چلو... چلو گے نا؟"

"ضرور چلوں گا۔" عمران بچکانہ انداز میں خوش ہو کر بولا۔ "شعبدہ بازی... ہاہا... مجھے بڑا مزا آتا ہے بازی گری دیکھ کر۔ مگر ذرا لباس تبدیل کر لوں اس وقت ٹھنڈک کچھ بڑھ گئی ہے۔"



"جلدی کرو۔ میں بھی لباس تبدیل کرنے جا رہی ہوں۔" لزی نے کہا اور عمران اپنے کمرے کی طرف روانہ ہو گیا۔ پھر وہ قفل کھولنے کے لیے جھکا ہی تھا کہ نعمانی آ گیا۔ دونوں اندر داخل ہوئے۔ عمران نے دروازہ بند کیا۔

"وہ آپ کو کہیں لے جائے گی۔" نعمانی نے آہستہ سے کہا۔ "اس نے باہر ٹیلی فون بوتھ میں کسی سے آپ کے متعلق گفتگو کی تھی اور پھر شاید دوسری طرف سے کہا گیا تھا کہ وہ آپ کو کہیں لے جائے۔"

"اس نے میرے متعلق یہ گفتگو کی تھی؟"

"یہی کہ گرو بر آپ کو ملا تھا اور ایک خط دے کر سندرم نامی کسی آدمی کے پاس بھیجا تھا۔" نعمانی نے کہا اور قریب قریب وہی کچھ دُہرا دیا جو عمران نے لزی سے کہا تھا۔

"اچھی بات ہے تو میں جاؤں گا اس کے ساتھ... اور تم دونوں نظر رکھنا لیکن اسے تعاقب کا احساس نہ ہونے پائے۔ یعنی اگر ہم کسی ایسے ویران راستے پر جا رہے ہوں جہاں ٹریفک نہ ہو تو تم قطعی تعاقب نہ کرنا کیوں کہ میں ان کے ہوشیار ہو جانے کا خطرہ نہیں مول لے سکتا۔"

"لیکن اگر آپ تنہا کسی مصیبت میں پڑ گئے تو...؟"

"اس کی پروا نہ کرو۔"

نعمانی سر ہلا کر رہ گیا۔

لزی اور والٹن طویل راہداری میں کھڑے آہستہ آہستہ گفتگو کر رہے تھے۔ "میرا خیال ہے کہ اس طرح چیف گرو بر کو شکار کرنا چاہتا ہے۔" والٹن نے کہا۔

"کیسے...؟"

"مجھے یقین ہے کہ گرو بر اس احمق پر ہر وقت نظر رکھتا ہوگا۔ لہٰذا ہو سکتا ہے کہ وہ ہمارا تعاقب کرے۔"

"ممکن ہے۔" لزی کچھ سوچتی ہوئی بولی۔ "چلو اب ہمیں جلدی کرنی چاہیے۔" وہ ڈائننگ ہال میں آئے اور یہاں عمران کو اپنا منتظر پایا۔

"چچ... چلو..." عمران نے کپکپاتی ہوئی آواز میں کہا۔ "اتنی دیر کر دی تم لوگوں نے اگر وہ دو چار شعبدے دکھا چکا ہوگا تو مجھے بڑا افسوس ہوگا۔"

باہر آ کر والٹن نے آہستہ سے لزی سے کہا۔ "اوہ... وہ دیکھو۔ وہ گاڑی آ گئی ہے جس کی باڈی ساؤنڈ پروف ہے۔ غالباً ہمیں اسے ساؤنڈ پروف حصے میں ہی بٹھانا ہوگا۔ یہ گاڑی بھیجنے کا تو یہی مقصد ہو سکتا ہے۔"

عمران ان سے کچھ فاصلے پر تھا اس لیے شاید وہ ان کی کوئی گفتگو نہیں سن سکا تھا۔ بہر حال وہ سیاہ رنگ کی ایک بڑی سی وین کے قریب پہنچ کر رُک گئے۔

والٹن نے اس کا پچھلا حصہ کھولا۔ اندر روشنی تھی اور وہ ایک چھوٹا سا آرام دہ کمرہ معلوم ہو رہا تھا۔ لزی نے عمران سے کہا کہ وہ اندر بیٹھ جائے خود وہ آگے والٹن کے ساتھ بیٹھے گی۔ عمران بے چوں و چرا اندر بیٹھ گیا۔ والٹن نے دروازہ بند کر دیا۔ پھر وہ دونوں اگلی سیٹ پر ڈرائیور کے پاس آ بیٹھے۔ وین چل پڑی لیکن وہ دونوں خاموش تھے۔ شاید ڈرائیور کی موجودگی میں کسی قسم کی گفتگو نہیں کرنا چاہتے تھے۔

تھوڑی دیر بعد گاڑی ایک ویران راستے پر مُڑ گئی۔ چونکہ وہ چڑھائی پر تھی اس لیے رفتار دھیمی ہو گئی تھی۔ سڑک کے دونوں جانب اونچی اونچی چٹانیں تھیں۔ جب کسی موڑ پر یک بیک ان پر گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی پڑتی تو ایسا معلوم ہوتا جیسے وہ اونگھتے اونگھتے چونک پڑے ہوں۔

کچھ دیر بعد گاڑی لکڑی کے چھوٹے سے مکان کے سامنے رُک گئی۔ یہاں بھی گہرا اندھیرا تھا البتہ مکان کی چھوٹی چھوٹی کھڑکیوں میں مدھم سی روشنی دکھائی دے رہی تھی۔ والٹن اور لزی بڑے اطمینان سے نیچے اترے اور کچھ دیر تک ان میں سرگوشیاں ہوتی رہیں۔ پھر والٹن نے گاڑی کی پشت پر آ کر دروازہ کھولا لیکن دوسرے ہی لمحے اس کے حلق سے ایک تحیر زدہ سی آواز نکلی... کیوں کہ گاڑی خالی تھی اور عمران کا پتا نہ تھا۔ لزی بھی آ گئی اور وہ بھی والٹن ہی کی طرح آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر گاڑی کے اندر دیکھنے لگی۔ دفعتاً لکڑی کے مکان سے کسی کی غرّاتی ہوئی آواز سنائی دی۔

"کیوں کیا ہو رہا ہے؟"

دونوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور مضبوطی سے ہونٹ بند کیے ہوئے بے حس و حرکت کھڑے رہے۔

ہلکی سی چرچراہٹ کے ساتھ مکان کا دروازہ کھلا اور قدموں کی آواز آئی جو اُن سے قریب ہوتی گئی اور پھر آنے والا ان کے پاس پہنچ کر رُک گیا۔

"کیا بات ہے؟" آنے والے نے پوچھا۔

"وہ تو... نن... نہیں ہے... جناب۔" لزی ہکلائی۔

"کون نہیں ہے؟"

"وہی احمق آدمی، جسے ہم لائے تھے۔"

"والٹن۔" آنے والا غرّایا۔ "یہ کیسے ہو سکتا ہے؟"

"میں کیا بتاؤں چیف، خود میری سمجھ میں بھی نہیں آ رہا۔ میں نے خود ہی اسے اندر بٹھایا تھا اور اس کے متعلق یہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ راستے ہی میں کہیں اتر جائے گا۔ ایک جگہ بھی تو گاڑی نہیں روکی گئی تھی۔"

"کیا تمہیں یقین ہے کہ تمہارا تعاقب نہ کیا گیا ہوگا؟"

"مجھے یقین ہے چیف، کیوں کہ میں اس معاملے میں ضرورت سے زیادہ محتاط رہا تھا۔"

"خیر اندر آؤ۔" آنے والا مکان کی طرف مُڑتا ہوا بولا۔ "اگر وہ چڑھائی شروع ہونے کے بعد اترا ہے تو ذرا ہی سی دیر میں اسے یہاں آنا

پڑنے کا کیونکہ چڑھائی شروع ہونے کے بعد سے ہر موڑ پر پہرا کوئی نہ کوئی آدمی موجود رہتا ہے اور اس سے گزرنے والے اجنبیوں کو یقینی طور پر چیک کیا جاتا ہے۔ خواہ وہ کسی وقت ادھر سے گزریں۔" وہ لکڑی کے مکان میں داخل ہوئے ان کے پیچھے گاڑی کا ڈرائیور بھی تھا۔

مکان اندر سے بھی خستہ حال تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا۔ جیسے اسے زیادہ استعمال نہیں کیا جاتا وہاں دو آدمی اور بھی موجود تھے۔

"کیوں۔۔الثی" نقاب پوش والٹن کی طرف مڑ کر غرایا۔" گرو بر پر تم نے کس کے حکم سے حملہ کیا تھا؟"

"اس کی نیت خراب تھی چیف! اس لیے میں نے سوچا۔۔۔"

"تم نے کچھ نہیں سوچا تم میں کچھ سوچنے کی صلاحیت ہی نہیں۔"

والٹن نے سر جھکا لیا۔

"اب تو خاموش کیوں ہو گئے؟"

"اگر مجھے یہ معلوم ہوتا کہ آپ باز پرس کریں گے تو شاید۔۔۔"

"ہا ہا" نقاب پوش نے قہقہہ لگایا۔" کیوں والٹن میں اس وقت تمہیں ایک کھلی ہوئی کتاب کی طرح نہیں پڑھ سکتا کیا تم نے لزی کے لیے گرو بر کو قتل نہیں کرنا چاہا تھا۔ تم پسند نہیں کرتے تھے کہ لزی کو تمہارے علاوہ کوئی اور چاہے۔"

"ٹھہرو۔" دفعتاً دروازے کی طرف سے آواز آئی وہ چونک کر ادھر مڑے۔ دروازے کے سامنے ایک نقاب پوش کھڑا تھا اس کے ہاتھ میں ریوالور تھا جس سے وہ ان سبھوں کو کور کر رہا تھا۔

"والٹن" نئے آنے والے نقاب پوش نے کہا۔" لو دیکھو آخر اس وقت میں نے چور پکڑ ہی لیا۔ اگر مجھے ذرا سی دیر ہو جاتی تو یہ تمہیں قتل کر کے لزی کو زبردستی اٹھا لے جاتا۔"

وہ سب حیرت سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر نو وارد نقاب پوش کو دیکھ رہے تھے کیوں کہ اس کی آواز اور دوسرے نقاب پوش کی آواز میں ذرہ برابر فرق نہیں تھا۔ لہجہ تک یکساں تھا۔

"تم کون ہو۔" پہلے نقاب پوش نے گرج کر پوچھا۔

"میں وہ ہوں جس کی آواز اور لہجے کی تم نے نقل اتارنے کی کوشش کی ہے۔"

نئے آنے والے نقاب پوش نے کہا اور پھر والٹن سے بولا۔" والٹن اسے پکڑ کر رسی سے جکڑ دو۔ ارے کیا تم نے اسے ابھی تک نہیں پہچانا۔ یہ گرو بر ہے۔ میرے بھیس میں تمہاری گردن کاٹنے آیا ہے۔ ذرا اس کے چہرے سے نقاب نوچ ڈالو۔ حقیقت خود ہی منکشف ہو جائے گی۔ چلو میں تمہیں حکم دیتا ہوں۔ ہمارا سب سے بڑا دشمن اپنی حماقت سے ہمارے جال میں آ گیا ہے۔۔۔ پکڑو۔"

والٹن پہلے نقاب پوش کی طرف بڑھا اور اس نے بھی ریوالور نکال لیا۔" پیچھے ہٹو۔ ورنہ گولی مار دوں گا۔" پہلا نقاب پوش دھاڑا۔

"تم سب ہٹ جاؤ۔" نئے آنے والے نقاب پوش نے ہنس کر کہا۔ "میں دیکھ لوں گا۔"

وہ سب ادھر ادھر ہٹ گئے۔ اب دونوں نقاب پوش ایک دوسرے کے مقابل تھے۔ دفعتاً پہلے نقاب پوش کے ریوالور سے شعلہ نکلا اور نیا آنے والا نقاب پوش اچھل کر دیوار سے جا لگا۔ اس کا بایاں ہاتھ سینے پر تھا اور داہنا ہاتھ نیچے جھول گیا تھا۔ وہ ہولے ہولے کراہنے لگا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے تکلیف کی زیادتی کی وجہ سے حلق سے آواز ہی نہ نکل رہی ہو۔

پہلے نقاب پوش نے فاتحانہ انداز میں قہقہہ لگایا پھر بڑبڑاتا ہوا دوسرے نقاب پوش کی طرف بڑھا۔" دیکھ لیا تم نے یہ ہمارے دشمنوں میں سے کوئی ہے اب میں تمہیں اس کا چہرہ دکھاؤں گا۔" اس نے اپنا ریوالور جیب میں ڈال کر دونوں ہاتھ نو وارد نقاب پوش کے چہرے کی طرف بڑھائے جس کے متعلق یہی کہا جا سکتا تھا کہ اس کا دم اکھڑ رہا ہے کیونکہ اس کے بار بار سکڑتے اور پھیلتے ہوئے ہونٹوں سے گھٹی گھٹی سی سسکیاں منتشر ہو رہی تھیں۔۔۔

۔۔۔لیکن غیر متوقع طور پر۔۔۔۔ دوسرے نقاب پوش کی لات اس کے پیٹ پر پڑی اور ایک بے ساختہ قسم کی چیخ کے ساتھ دوسری طرف الٹ گیا۔ ساتھ ہی دوسرے نقاب پوش نے اس پر چھلانگ بھی لگائی اور اس پر اس طرح جا گرا جیسے کوئی باز کسی چھوٹے سے پرندے کو چھاپ کر بیٹھ جاتا ہے۔ پہلا نقاب پوش اس کی گرفت سے نکلنے کی کوشش کرنے لگا۔

"آؤ۔ والٹن۔۔۔ قریب آؤ۔۔۔ گرو بر کی شکل دیکھو۔ جو آواز بدل کر تمہیں دھوکہ دینے کی کوشش کر رہا تھا۔" دوسرے نقاب پوش نے ہنس کر کہا۔ اس نے اپنی بائیں کلائی پہلے نقاب پوش کی گردن پر جما دی تھی اور داہنے ہاتھ سے اس کا نقاب نوچ رہا تھا۔

"گرو بر؟" بیک وقت سبھوں کی زبان سے نکلا۔

"میں تمہارا چیف ہوں۔۔ میں تمہارا چیف ہوں۔" گرو بر گھٹی گھٹی سی آواز میں چیخ رہا تھا۔

"اس لیے ہم تمہاری بوٹیاں اڑا دیں گے۔" والٹن غرایا۔ پھر اس نے دوسرے نقاب پوش سے کہا۔" چیف اسے ہمارے حوالے کر دیجیے۔ ہم اس کے جسم کا ریشہ ریشہ الگ کر دیں گے۔"

"نہیں فی الحال اسے رسی سے جکڑ دو۔ اس سے بہت کچھ معلومات حاصل کرنی ہیں۔ تم سمجھتے ہی ہو۔ اس کے بعد پھر یہ تمہارا ہے۔"

گرو بر دیوانوں کی طرح چیختا رہا لیکن اسے رسیوں سے جکڑ ہی دیا گیا۔ والٹن کہہ رہا تھا۔

"اُف۔۔۔ فوہ۔۔۔ چیف! یہ سؤر واقعی بڑا چالاک ہے۔ پہلے اس نے ایک بے وقوف آدمی کو ہمارے پیچھے لگایا اور اسے سکھا دیا کہ وہ کسی



دانستہ طور کو ہم پر ظاہر کر دے پھر اس کا حلیہ ہمیں بتائے کہ اسی نے اس کو ہمارے پیچھے لگایا تھا۔ مجھے گرو بر کی تلاش تھی۔ میں دھوکا کھا گیا۔ میں نے سوچا یہ احمق اچھا پھنسا ہے۔ اسی کے ذریعے گرو بر تک پہنچ جاؤں گا۔۔۔ لیکن تو اس وقت معلوم ہوا کہ اس احمق نے ہمیں اچھی طرح بے وقوف بنایا ہے۔ چونکہ ہمیں یہاں لا کر پھنسایا تھا۔ اس لیے خود راستے ہی سے غائب ہو گیا۔ مگر جناب تو کیا اس دوران میں یہ گرو بر ہی ہم سے فون پر گفتگو کرتا رہا تھا؟"

"قطعی۔" دوسرے نقاب پوش نے کہا۔" میں نے اسے اس کا موقع دیا تھا تاکہ یہ با آسانی میری گرفت میں آ سکے۔ یہ چونکہ میری آواز کی کامیاب نقل اتار سکتا تھا۔ اس لیے اس نے سوچا کہ مجھے ٹھکانے لگا کر خود میری جگہ لے۔ اور میں والٹن تمہارا شکر گزار ہوں کہ تمہاری ذہانت نے اس کے ناپاک ارادے تاڑ لیے تھے۔"

"یہ فراڈ ہے۔ یہ فراڈ ہے۔" گرو بر حلق پھاڑ پھاڑ کر چیختا رہا۔ مگر وہ لوگ قہقہے لگا رہے تھے۔

"اچھا اب اسے لے چلو۔ شہر میں تمہیں اس کا نیا تماشہ دکھاؤں گا اور شاید آج تم میری شخصیت سے بھی واقف ہو جاؤ۔"

وہ اسی وین میں بیٹھ گئے جس میں والٹن اور لزی عمران کو لائے تھے۔ لزی، والٹن اور نقاب پوش اگلی نشست پر تھے۔ والٹن ڈرائیو کر رہا تھا بقیہ لوگ بقیہ ہی نقاب پوش سمیت پچھلے حصے میں تھے۔

ریلوے اسٹیشن کے قریب اس نے والٹن سے گاڑی روکنے کو کہا۔

"میں ذرا ٹیلی فون بوتھ سے ایک کال کروں گا۔ تم ٹھہرو۔" وہ گاڑی سے اتر کر اندھیرے میں غائب ہو گیا۔

"پتا نہیں کیا ہونے والا ہے۔" لزی بڑبڑائی۔" میرا دل بہت الجھ رہا ہے۔"

"یہ چیف واقعی حیرت انگیز ہے۔" والٹن بولا۔ لزی نے پھر کچھ نہیں کہا۔ تھوڑی دیر بعد نقاب پوش پھر واپس آ گیا لیکن اس کے باوجود بھی ان کی روانگی نہیں ہو سکی۔ نقاب پوش نے بتایا کہ اس نے جسے فون کیا تھا وہ یہیں آ رہا ہے۔ لہٰذا ان کا انتظار کرنا پڑے گا۔

والٹن اور لزی خاموش رہے۔ نقاب پوش نے کہا۔" کیوں والٹن! اگر تم لزی سے شادی کر لو تو کیا حرج ہے؟"

"حرج تو نہیں ہے جناب، مگر ایک میری خواہش سے کیا ہوتا ہے۔" وہ تھوڑی دیر تک اس مسئلے پر گفتگو کرتے رہے۔ نقاب پوش لزی کو سمجھاتا رہا کہ اسے والٹن سے شادی کر لینی چاہیے۔ لزی پہلے تو باقاعدہ طور پر بحث کرتی رہی۔ پھر پیچھا چھڑانے کے لیے بولی۔

"یہ مسئلے یوں سڑک ہی میں طے نہیں ہو سکتا۔ میں اس پر غور کروں گی۔۔۔ جناب۔۔ اور۔۔ چونکہ۔۔۔"

لیکن وہ اس سے آگے نہ کہہ سکی کیوں کہ اس نے اچانک وین کو مسلح پولیس کے نرغے میں دیکھا۔ رائفلیں ان کی جانب اٹھی ہوئی تھیں۔" ارے یہ کیا ہوا۔۔؟" والٹن کی زبان سے بے ساختہ نکلا اور ساتھ ہی اس کا ہاتھ جیب کی طرف جانے لگا۔

"نہیں" نقاب پوش نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔" تمہاری شادی لزی کے ساتھ ضرور ہوگی۔ مگر اسی صورت میں جب کہ تم دونوں وعدہ معاف گواہ بن جاؤ۔"

دفعتاً ایک آدمی گاڑی کے قریب آیا اور نقاب پوش والٹن سے بولا۔" ان سے ملو والٹن۔ یہ ہیں سینٹرل کے کیپٹن فیاض، معقول آدمی ہیں۔ تمہاری شادی میں حارج نہیں ہوں گے۔"

کیپٹن فیاض کے پیچھے کھڑے ہوئے انسپکٹر نے ہتھکڑیوں کا جوڑا والٹن کے ہاتھوں میں ڈال دیا پھر دوسری ہتھکڑیاں نقاب پوش کی طرف بڑھائیں۔

"نہیں۔" کیپٹن فیاض نے کہا۔" عورت کے ہاتھ میں لگاؤ۔"

"نہیں کیوں؟" والٹن غرایا۔" یہ ہمارا چیف ہے۔ ملک کا ایک بہت بڑا اسمگلر۔"

"تم دھوکا کھا گئے والٹن۔" نقاب پوش نے قہقہہ لگایا۔" میں پی سندرم اینڈ کیٹ ہوں۔"

"تب تو تم میرے چیف سے بھی بڑے اسمگلر ہو۔ اس سے زیادہ ذلیل ہو۔" والٹن کی آواز کانپ رہی تھی۔ تب نقاب پوش نے کیپٹن فیاض سے کہا۔" سن لیا تم نے اب نہ کہنا کہ مجھ سے حماقت سرزد ہوئی ہے۔"

"تم آخر ہو کون؟" لزی جھلائے ہوئے لہجے میں چیخی۔

"آہا۔ میں! میں وہی مظلوم احمق ہوں۔ جسے تم اور زیادہ احمق بنانا چاہتی تھیں۔" نقاب پوش نے چہرے سے نقاب ہٹا دی۔

لزی اور والٹن کی آنکھیں حیرت سے پھٹی رہ گئیں۔ وین کے پچھلے حصے میں دوسروں کے بھی ہتھکڑیاں لگ رہی تھیں۔ دفعتاً گرو بر کی آواز آئی۔" دیکھ لیا مردود تم نے اپنی حماقت کا نتیجہ۔۔۔ کتو تم اندھے ہو گئے تھے۔"

"والٹن ڈیئر" احمق نے ہنس کر کہا۔" گرو بر ٹھیک کہہ رہا ہے۔ وہی حقیقتاً تمہارا چیف تھا اور تمہارے درمیان معمولی کارکنوں کی حیثیت سے رہتا تھا۔ اگر وہ تمہارا چیف نہ ہوتا تو اس طرح تمہارے ہاتھوں سے بچ نہ نکلتا۔"

"وہ کوئی بھی ہو۔ مجھے اس سے نفرت ہے۔" والٹن غرایا۔

"بس پھر سرکاری گواہ بن جاؤ۔"

"یقیناً بنوں گا۔"

"اچھا سوپر فیاض۔ اب مجھے اجازت دو۔" عمران۔۔۔ ہاتھ ہلا کر بولا۔" آج رات پھر مجھے یہ سوچنا ہے کہ مجھے سنڈی کا سالہ کیوں

اچھا نہیں لگتا جب کہ بھنڈی پر لوگوں نے پوری پوری کتابیں لکھ ڈالی ہیں۔ ٹماٹر ہاہ۔"

●

دوسری صبح عمران دیر تک نہ سو سکا کیوں کہ فیاض نازل ہو گیا تھا۔ اس کے ساتھ صفدر بھی تھا۔

"تمہارا ہی خیال صحیح نکلا" فیاض نے کہا۔ "وہ گیندیں اس لیے پھینکی جاتی تھیں کہ گرویر کے آدمی ان پر اس طرح جھپٹیں کہ مقتول ان کے نرغے میں آ جائے۔ وہ اسے ختم کر دیں اور صاف نکل جائیں۔ بھیڑ بھاڑ میں یہ بھی معلوم نہ ہو سکے کہ حملہ آور کون تھا۔ مارے جانے والے پی سندرم کے آدمی تھے ———— پی سندرم کو بھی میں نے گرفتار کر لیا ہے اور اب پولیس اسمگل کیے ہوئے ذخیروں پر چھاپے مار رہی ہے۔ اب تک کروڑوں کا مال برآمد ہوا ہے۔ گرویر اور سندرم بہت عرصے سے اسمگلنگ کرتے آئے تھے۔ مگر پی سندرم مخالف گروہ کے سرغنہ کی شخصیت سے واقف نہیں تھا۔ سندرم صرف اسمگلر تھا لیکن اس میں جوڑ توڑ کی صلاحیت نہیں تھی۔ اس لیے گرویر کے ہاتھوں ہمیشہ پٹتا رہا اور ہاں وہ سانپوں والا معاملہ بھی انہی لوگوں سے تعلق رکھتا تھا۔ وہ بھی سندرم ہی کے آدمی تھے اور وہ کسی قسم کا زہر نہیں تھا بلکہ گرویر کے آدمیوں نے حقیقتاً زہریلے قسم کے سانپ پال رکھے تھے اور سانپوں سے ڈسوا کر ان کی لاشیں سڑکوں پر پھینکوا دیتے تھے۔ والٹن نے سب کچھ بتا دیا ہے مگر وہ عورت زبان نہیں کھولتی۔ اس نے سرکاری گواہ بننے سے انکار کر دیا ہے وہ کہتی ہے کہ اگر گرویر ہی ہمارا چیف تھا تو اس کے لیے میں جان بھی دے سکتی ہوں۔"

"عورت!" عمران نے ٹھنڈی سانس لی اور خاموش ہو گیا پھر تھوڑی دیر بعد بولا۔ "حالانکہ یہی عورت ایک بار گرویر کو قتل کرا دینے کی کوشش کر چکی ہے اور گرویر پر دوبارہ ہاتھ ڈالنے کے لیے مجھ سے قریب ہو گئی تھی۔ مگر اب وہ گرویر کے لیے جان بھی دے سکتی ہے۔"

اس کے بعد عمران کو پوری کہانی دہرانی پڑی۔ فیاض سنتا رہا جب عمران خاموش ہوا تو اس نے کہا "آخر یہ گرویر نے تمہیں پی سندرم کا پتہ کیوں بتا دیا تھا جب کہ وہ اپنے مخالفوں کو بھی منظر عام پر آنے نہیں دینا چاہتا تھا؟"

"شاید اندھیرے میں وہ مجھے ہی پی سندرم سمجھا تھا چونکہ یہ دونوں گروہ ایک دوسرے کی ٹوہ میں لگے رہتے تھے۔ لہٰذا اس وقت وہاں پی سندرم کی موجودگی بھی ناممکنات میں سے نہیں تھی اور پھر یہ دونوں گروہ ایک دوسرے کے آدمیوں کو توڑنے کی فکر میں بھی رہتے تھے۔ بہر حال میرا خیال ہے کہ گرویر نے اس وقت پتہ نہیں بتایا تھا بلکہ یہ جتایا تھا کہ میں تمہیں پہچان گیا ہوں۔"

"مگر تم تو کہتے ہو کہ گرویر تمہیں پی سندرم کے بنگلے کے کمپاؤنڈ میں بھی نظر آیا تھا۔"

"ہاں یہ تو اس کے لیے ایک شاندار موقع تھا۔ وہ پی سندرم کی ہمدردیاں حاصل کر کے اس کے قریب ہو جاتا اور قریب رہ کر زک دینا تو بہت آسان ہوتا ہے لیکن جب اسے معلوم ہوا کہ وہ غلط فہمی میں مبتلا تھا تو پھر وہاں ٹھہرنا ہی بے کار تھا ہو گا۔ ویسے اسے یہ فکر ضرور تھی کہ آخر وہ کون تھا، جس نے اس کی جان بچائی تھی۔"

"مگر... اس ہنگامے کی کیا ضرورت تھی؟" صفدر نے پوچھا۔ "وہ خاموشی سے بھی اسے ختم کر سکتے تھے۔"

"جب دو اسمگلر آپس میں لڑتے ہیں تو مقصد یہ ہوتا ہے کہ ان میں سے ایک میدان چھوڑ کر بھاگ جائے۔ پہلے گرویر نے خاموشی ہی سے کام کیا تھا۔ مثلاً سانپ کے کاٹنے کی وارداتیں لیکن سندرم اس کے مقابلے میں جما رہا۔ پھر گرویر نے کہا اچھا اب اعلانیہ بھری پُری سڑکوں پر قتل ہوں گے۔ مقصد یہ تھا کہ سندرم دہشت زدہ ہو کر بھاگ نکلے۔ ساتھ ہی گرویر یہ بھی چاہتا تھا کہ اصل معاملے کا علم پولیس کو نہ ہونے پائے۔ لہٰذا اس کے گروہ کی ایک عورت لنزی سول اسپتال سے متعلق ہو گئی تھی تاکہ اگر کوئی زخمی وہاں تک پہنچے تو پولیس کو بیان نہ دے سکے۔ وہ اس سے پہلے ہی اسے زہر دے دیتی تھی یا کوئی ایسی دوا جس سے اس کی ذہنی حالت ہی خراب ہو جائے۔"

"مگر تم نقاب پوش کیسے بن بیٹھے تھے؟" فیاض نے پوچھا۔

"والٹن مجھے ایک وین میں لے گیا۔ اس کا دروازہ ایسا تھا کہ اندر سے بھی کھل سکتا تھا۔ جیسے ہی وین رکی تھی میں اتر کر چٹانوں کی اوٹ میں ہو گیا تھا۔ پھر جب وہ سب لکڑی کے مکان کے اندر چلے گئے تو میں بھی باہر سے مکان کے اندر کا جائزہ لینے لگا۔ پوزیشن ایسی تھی کہ ایک تدبیر سوجھ ہی گئی۔ جیب سے نقاب نکالی اور شروع ہو گیا۔"

"کچھ بھی ہو۔" فیاض مسکرایا۔ "تم سے تو شیطان بھی پناہ مانگے گا۔" پھر صفدر کی طرف دیکھ کر بولا۔ "ارے کیا یہ کسی آدمی کا کام ہو سکتا ہے تنہا اتنے مجرموں سے نپٹنا اور پھر ایسے حالات پیدا کرنا کہ وہ خود ہی اپنے سرغنہ کو پکڑ کر باندھ لیں۔ یہی نہیں بلکہ گرفتار ہونے کے لیے بھی خوشی خوشی اس کے ساتھ چلے آئیں۔"

"کچھ بھی نہیں سوپر فیاض۔" عمران مایوسانہ انداز میں سر ہلا کر بولا۔ "یہ صرف ستاروں کے کھیل ہیں ورنہ بعض اوقات تو ایسی فاش غلطیاں ہوتی ہیں کہ سوچ کر الجھن ہوتی ہے۔ مثلاً ایک بار ایک قسم کی گیس کے چکر میں پڑ کر بالکل ہی بے دست و پا ہو گیا تھا اور ایک دوسرا آدمی صرف پندرہ منٹ تک سانس روکے رکھنے کی بنا پر ماسٹر آف سچویشن بن گیا تھا۔ اب یہاں سانس روکنا تو کیا ضرورت پڑنے پر اپنا معدہ بھی آنتوں سمیت کھینچ کر کاندھے پر لاد سکتا ہوں۔ مگر اس وقت غفلت ہو گئی تھی۔ ذرا سی لغزش جس نے مجھے خود اپنی نظروں سے گرا دیا تھا۔"

"کیا قصہ تھا...؟"

"قصہ سرکاری تھا ورنہ ضرور سنا دیا جاتا۔" عمران نے سر ہلا کر کہا۔ صفدر مسکرانے لگا اور پھر وہ تینوں اٹھ کر ناشتے کے لیے ڈائننگ ہال میں چلے گئے۔



ابنِ صفی

# گمشدہ شہزادی

جب زندگی تھک جاتی ہے اور لمحے سست پڑ جاتے ہیں
تو ماحول میں گھٹن کا احساس شدید تر ہو جاتا ہے
ایسے ہی تھکے تھکے سے بوجھل لمحات کے لیے الٹیے!
عمران کا ایک قہقہہ بار کارنامہ

گیارہویں شاہراہ شہر کی کشادہ ترین شاہراہوں میں سے ہے۔ شہر کے مختلف حصوں میں اس کی حیثیت مختلف ہے۔ کاروباری حصے میں اس پر تل رکھنے کی جگہ نہیں رہتی۔ پھر ریلوے اسٹیشن کے قریب آئیے تو ٹریفک کا وہ اژدھام کہ ایک کنارے سے دوسرے کنارے جانے کا ارادہ ہی کرنے میں دو تین منٹ صرف ہو جاتے ہیں اور سولھویں شاہراہ کے کراسنگ پر تو پیدل چلنے والے بدحواس ہی ہو جاتے ہیں۔ یہاں انہیں ٹریفک ہی کی طرح چوراہے پر کھڑے ہوئے کانسٹیبل کے اشاروں کا پابند ہو جانا پڑتا ہے۔

سولھویں شاہراہ کے چوراہے سے ایک فرلانگ تک یہی کیفیت رہتی ہے پھر شہر کا کاروباری حصہ پیچھے رہ جاتا ہے اور بڑی بڑی رہائشی کوٹھیوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے جن کے سامنے چھوٹے چھوٹے پائیں باغ لہلہاتے ہیں۔ گو یہاں شہر کی سی ہما ہمی نہیں رہتی لیکن اس کا شمار بھی شہر کے بارونق ترین حصوں میں ہوتا ہے...

اور شہر کے اس بارونق حصے میں وہ دلچسپ واقعہ ظہور پذیر ہوا۔

عمران اپنے بہترین ایوننگ سوٹ میں ملبوس چھڑی ہلاتا ہوا آہستہ آہستہ چل رہا تھا۔ اس کے لباس پر ایک شکن تک نہیں تھی۔ سخت کالروالی سفید قمیص بے داغ تھی اور گلے میں شوخ رنگوں کی ٹائی لیکن چہرے پر برسنے والی حماقت اس کے متعلق تو کچھ کہنا ہی فضول ہے۔ وہ چھڑی ہلاتا چلتا رہا۔ کبھی کبھی فلٹ ہیٹ کا گوشہ یا ٹائی کی گرہ بھی سنبھالنے لگتا تھا... دفعتاً وہ ایک جگہ رک گیا اور کنکھیوں سے بائیں جانب والی عمارت کی نیم پلیٹ پڑھی، پھر آسمان کی طرف دیکھنے لگا۔ سورج ابھی ابھی غروب ہوا تھا۔ دھندلکے کا غبار زیادہ گہرا نہیں تھا سڑک پر کاریں سائیکلیں اور دوسری سواریاں دوڑ رہی تھیں لیکن ان کی تعداد اتنی زیادہ نہیں تھی کہ کسی لمحہ بھی سڑک پار کرنے میں کوئی دشواری پیش آتی۔

عمران نے ایک بوڑھے سائیکل سوار کو نظر میں رکھ لیا جو دوسری طرف سے آ رہا تھا۔ اس کے سینے پر بڑی سی سفید داڑھی لہرا رہی تھی جیسے ہی وہ قریب آیا عمران نے ہاتھ اٹھا کر اسے رکنے کا اشارہ کیا۔ بوڑھا سائیکل سے اتر کر حیرانہ انداز میں عمران کو گھورنے لگا۔ وہ اس طرح روکے جانے پر کچھ خوف زدہ بھی ہو گیا۔

"اتنی لمبی داڑھی لگا کر سائیکل چلاتے شرم نہیں آتی۔" عمران نے کہا۔

"جی!" بوڑھے کی آنکھیں اور زیادہ پھیل گئیں۔

عمران نے وہی جملہ پھر دہرا دیا۔

"آپ کیسی باتیں کرتے ہیں!" بوڑھے نے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔

"میں ڈھنگ ہی کی باتیں کرتا ہوں! آپ بے شرم ہیں۔"

"آپ ہوش میں ہیں یا نہیں!" بوڑھے کی آواز بلند ہو گئی۔

"میں بالکل ہوش میں ہوں! آپ کو شرم آنی چاہیے۔"

"اپنی زبان کو لگام دیجیے!"

"کیا میں گھوڑا ہوں کہ زبان کو لگام دوں!... آپ یا تو داڑھی صاف کرائیے یا سائیکل پر بیٹھنا چھوڑ دیجیے۔ ورنہ اچھا نہیں ہو گا۔"

بوڑھا سائیکل ایک طرف پھینک کر مرنے مارنے پر آمادہ ہو گیا کئی راہگیر ان کے گرد اکٹھا ہو گئے۔

"ارے میاں ہوش کی دوا کرو۔ سائیکل پر اتنی لمبی داڑھی ظلم کرتی ہوئی معلوم ہوتی ہے!"

"اب چپ!" بوڑھا حلق کے بل چیخا۔

"پاگل معلوم ہوتا ہے۔" مجمع میں سے کسی نے کہا۔







"تم خود پاگل!" عمران اس پر اُلٹ پڑا۔ "تمہاری سات پشتیں پاگل!"

"بات تیری کی۔" ایک آدمی اس پر جھپٹا۔ عمران کا ہاتھ بھی گھوم گیا اور پھر اچھا خاصا ہنگامہ برپا ہو گیا۔ وہ سب عمران پر چڑھ دوڑے۔ عمران کسی نہ کسی طرح ان کے نرغے سے نکلا اور اسی کوٹھی کی کمپاؤنڈ میں جا گھسا جس کے سامنے یہ ہنگامہ ہوا تھا۔۔۔ برآمدے میں ایک یورپین عورت دو لڑکیوں کے ساتھ کھڑی تھی۔

"ممی۔۔۔ مجھے بچاؤ!" عمران چیخا۔ "یہ لوگ پاگل ہو گئے ہیں۔ مجھے مار ڈالیں گے۔"

اور پھر وہ برآمدے کی سیڑھیوں پر چڑھتے چڑھتے ڈھک کر بے ہوش ہو گیا۔ لوگ کمپاؤنڈ میں داخل ہو جانے کی کوشش کر رہے تھے لیکن بوڑھی عورت کی ڈانٹ سن کر پھاٹک ہی پر رک گئے۔

"بھاگ۔۔۔ جاؤ۔۔۔" وہ ہاتھ ہلا کر چیخی۔ "پولیس کو خبر کریگا۔"

پولیس کا نام سن کر وہ ایک ایک کرکے کھسکنے لگے۔

بوڑھا باہر سے چیخ رہا تھا۔ "میم صاحب! یہ پاگل ہے!"

"بھاگ۔۔۔ تو م خود پاگل ہے! ہم پولیس کو فون کریگا۔"

بوڑھا بھی سائیکل اُٹھا کر کھسک لیا۔

عمران اب بھی سیڑھیوں کے نیچے بے ہوش پڑا تھا اور دونوں لڑکیاں اس پر جھکی ہوئی تھیں۔ ایک لڑکی نے سر اُٹھا کر کہا۔ "ممی یہ بے چارا کوئی شریف آدمی معلوم ہوتا ہے۔"

کوٹھی کے دیسی ملازمین بھی وہاں پہنچ گئے تھے۔ بوڑھی عورت کے اشارے پر وہ بے ہوش عمران کو اُٹھا کر ایک کمرے میں لائے۔ بوڑھی عورت اس کے کوٹ کے بٹن کھولنے لگی۔ ایک لڑکی نے ڈاکٹر کو فون کیا۔

"پتہ نہیں کون ہے؟" بوڑھی عورت تشویش آمیز لہجے میں بڑبڑائی! پھر یک بیک چونک پڑی۔ "ہائیں۔۔۔ یہ کیا ہے؟"

عمران کی بائیں پسلی کے قریب ایک کارڈ پن کیا ہوا تھا۔ بوڑھی عورت جھک کر اسے بلند آواز سے پڑھنے لگی۔

"اس شخص کا نام ٹوفی ٹام ہلز ہے۔ یہ اپنی یادداشت کھو بیٹھا ہے! کبھی کبھی اس پر غشی کے دورے بھی پڑتے ہیں۔ اگر یہ کبھی ایسی حالت میں پایا جائے تو براہ کرم اسے بیکن اسٹریٹ کے ایلمر یاؤز میں پہنچا دیجئے۔ یہ صرف ذہنی فتور میں مبتلا ہے۔۔۔ ویسے بالکل بے ضرر آدمی ہے اس سے ڈرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔۔۔ عام حالات میں آپ اسے انتہائی شریف اور سلیم الطبع پائیں گے۔"

بوڑھی نے سیدھے کھڑے ہو کر ایک طویل سانس لی اور لڑکیوں کی طرف دیکھنے لگی۔

"بے چارا۔۔۔" ایک لڑکی نے سر ہلا کر مغموم لہجے میں کہا۔

تھوڑی دیر بعد ڈاکٹر آ گیا اور وہ کارڈ اسے بھی پڑھنے کیلئے دیا گیا۔

"اوہ۔۔۔" ڈاکٹر کارڈ پڑھ کر بولا! "تب یہ ضروری نہیں کہ یہ جلد ہوش میں آ جائے۔" وہ عمران کو غور سے دیکھ رہا تھا۔

"کیا یہ مرض دائمی ہوتا ہے؟" ایک لڑکی نے پوچھا۔

"حالات پر منحصر ہے۔ یہ ہمیشہ ایسی ہی حالت میں رہ سکتا ہے اور یادداشت واپس بھی آ سکتی ہے۔ اس قسم کے امراض دراصل حادثات کی بنا پر ہوتے ہیں اور حادثات ہی ان کا خاتمہ بھی کر سکتے ہیں!"

ڈاکٹر نے اس کا معائنہ کیا اور پندرہ منٹ کے وقفے سے دو انجکشن دے کر چلا گیا۔ لڑکیوں کے چہرے مغموم تھے اور بوڑھی عورت بھی تشویش میں مبتلا ہو گئی تھی۔ اس نے کچھ دیر بعد کہا۔

"پتہ نہیں ایلمر یاؤز میں کون رہتا ہے؟ اور اس کا فون نمبر کیا ہے۔"

"میرے خیال سے اسے ہوش میں آ جانے دیجئے۔" ایک لڑکی نے کہا۔

"ہاں۔۔۔ آں!" بوڑھی کچھ سوچتی ہوئی بولی۔

یہ بلجیم کے سفیر کے فوجی اتاشی کرنل ڈکسٹر لنک کی کوٹھی تھی۔ ایما اور بلر برا اس کی بیٹیاں تھیں اور بوڑھی مسز ڈکسٹر لنک تھی۔ یہ تینوں ماں بیٹیاں بڑی تندہی سے عمران کی دیکھ بھال کرتی رہیں۔ بار بار ان کی نظریں کلاک کی طرف اٹھتیں۔ لیکن شاید اس وقت اس کی شوئیوں نے بھی گردش نہ کرنے کی قسم کھا رکھی تھی۔ باربرا جو ایما سے عمر میں بڑی تھی، بار بار ٹھنڈی سانسیں لیتی! ایما بہت بے چین تھی۔ اس نے آج تک کوئی ایسا آدمی نہیں دیکھا تھا جو اپنی یادداشت کھو بیٹھا ہو! البتہ اس نے ایسے آدمیوں کے متعلق کئی رومانی کہانیاں ضرور پڑھی تھیں۔۔۔ شاید ایک آدھ فلم بھی دیکھی تھی جس میں ایسے ہی کسی آدمی کو ہیرو بنا کر پیش کیا گیا تھا۔ وہ سوچ رہی تھی کہ یہ آدمی بھی اُسی فلم کے ہیرو کی طرح رومینٹک

ثابت ہوگا۔ عمران کے خد و خال اسے بہت پسند آئے تھے۔

تقریباً ڈیڑھ گھنٹے بعد عمران کے پپوٹوں میں حرکت ہوئی اور وہ تینوں اُس پر جھک پڑیں۔ اس کے ہونٹ آہستہ آہستہ ہل رہے تھے۔

"بلی کے بچے... پیارے بلی کے بچے۔" عمران نے کروٹ لے کر فرانسیسی زبان میں کہا۔

"یہ کوئی فرانسیسی ہے۔" بوڑھی نے لڑکیوں کی طرف دیکھ کر کہا۔

"اوہ..." ایما کی آنکھیں چمکنے لگیں اور وہ مٹھیاں بھینچ کر رہ گئی۔

"فرانسیسی!" باربرا نے دُہرایا اور اس کی دلچسپی پہلے سے بھی زیادہ بڑھ گئی۔

دفعتاً عمران اُٹھ بیٹھا۔ اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر چاروں طرف دیکھنے لگا۔

"تم لیٹے رہو تو بہتر ہے۔" بوڑھی عورت نے فرانسیسی میں کہا۔

"میں کہاں ہوں۔" عمران نے کراہ کر پوچھا

"مطمئن رہو تم دوستوں میں ہو!... تمہیں چند بدمعاشوں نے گھیر لیا تھا۔ اور تم بھاگ کر یہاں آگئے تھے۔"

"ٹھہریئے..." عمران آنکھیں بند کر کے پیشانی پر ہاتھ رکھتا ہوا بولا۔ "مجھے سوچنے دیجئے۔"

"آپ لیٹ کر سوچئے تو بہتر ہے۔" باربرا بولی۔

"اوہ..." عمران چونک کر بولا اور چند لمحے باربرا کی طرف دیکھتے رہنے کے بعد کہا۔ "جی ہاں مجھے لیٹ جانا چاہیے... میرا سر بہت شدت سے چکرا رہا ہے۔"

عمران لیٹ گیا۔ اور اس کی آنکھیں بند رہیں کچھ دیر بعد اس نے کہا۔ "میں بہت نقاہت محسوس کر رہا ہوں۔"

"آپ کچھ پیئیں گے۔" باربرا نے پوچھا۔

"ایک گلاس ٹھنڈا پانی۔"

"نہیں تم تھوڑی برانڈی لو۔ نقاہت دُور ہو جائے گی۔"

"شکریہ ممی... میں شراب نہیں پیتا۔ ڈاکٹروں نے منع کر دیا ہے۔" باربرا نے گھنٹی بجائی۔ ایک نوکر کمرے میں داخل ہوا اور اس سے پانی لانے کو کہا گیا۔

"میرے ساتھ میرا بلی کا بچہ بھی تھا۔" عمران پھر اُچھل کر بیٹھ گیا اور منہ سے اس طرح کی آوازیں نکالنے لگا جیسے بلی کے بچے کو بلا رہا ہو۔

"نہیں تمہارے ساتھ بلی کا بچہ نہیں تھا ممکن ہے وہ سڑک ہی پر رہ گیا ہو۔" مسز ڈکسٹر لنک نے کہا۔

"آہ... تب تو میں وہیں جا کر اُسے تلاش کروں گا...!"

"نہیں تم لیٹو۔ میں نوکروں سے تلاش کراؤں گی۔"

"شکریہ ممی..." عمران نے پھر لیٹ کر آنکھیں بند کر لیں لیکن اسی وقت ملازم پانی کا گلاس لے آیا۔

"یہ... پیپ... پانی..." ایما ہکلائی وہ اچھی طرح فرانسیسی نہیں بول سکتی تھی۔ عمران اُٹھ بیٹھا... پانی پینے کے بعد وہ پھر لیٹنے لگا لیکن پھر اس طرح سیدھا ہو گیا جیسے کوئی بات یاد آگئی ہو۔

"تم ایلمر ہاؤز میں رہتے ہو...؟" بوڑھی نے پوچھا۔

"جی ہاں۔"

"کیا کرتے ہو؟"

"دن بھر یہی سوچا کرتا ہوں کہ مجھے کیا کرنا چاہیے۔"

"تم فرانسیسی ہو...؟"

"میں نہیں جانتا کہ میں کون ہوں، ویسے میں کئی زبانیں بول سکتا ہوں۔ لیکن فرانسیسی مجھے بہت پسند ہے... یہ زبان زیادہ روانی کے ساتھ بول سکتا ہوں۔"

"سڑک پر جھگڑا کیوں ہوا تھا؟"

"وہ میرا بلی کا بچہ چھین رہے تھے... ممی... مجھے میرا بچہ منگوا دو۔"

بوڑھی نے مڑ کر باربرا سے کہا کہ وہ نوکروں سے بلی کا بچہ تلاش کرنے کو کہے۔ باربرا چلی گئی اور بوڑھی نے کہا۔

"تم پھر بیٹھ گئے... لیٹ جاؤ!"

"ڈاکٹر نے کہا تھا کہ زیادہ لیٹنے سے صحت خراب ہو جاتی ہے۔" عمران نے بچوں کے سے انداز میں کہا اور ایما پھر مٹھیاں بھینچنے لگی۔

"نہیں صحت نہیں خراب ہوگی۔ تم لیٹ جاؤ!"

"اچھا..." عمران نے سر ہلا کر کہا اور لیٹ گیا۔

"تمہارا نام ٹونی ٹام ہلز ہے!" مسز ڈکسٹر لنک نے پوچھا۔

"آپ کو کیسے معلوم ہوا...؟" عمران کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ مسز ڈکسٹر لنک نے اسے وہ کارڈ دکھایا جو اس کی قمیص سے پن کیا ہوا تھا۔

"اوہ... یہ مسز ہڈسن بڑی نیک عورت ہے۔" عمران بڑبڑایا۔

"مسز ہڈسن کون...؟" ایما نے پوچھا۔

"ایلمر ہاؤز میں اس کا بورڈنگ ہے نا۔ میں وہیں رہتا ہوں میں جب بھی باہر جانے لگتا ہوں، وہ کارڈ میری قمیص سے پن کر دیتی ہے۔"

"تم بورڈنگ ہاؤز میں رہتے ہو!" بوڑھی نے حیرت سے کہا۔ "تمہارے والدین کہاں ہیں...؟"

"پتا نہیں۔" عمران نے مایوسانہ انداز میں سر ہلا کر کہا۔

"تم یہ بھی نہیں بتا سکو گے کہ کس ملک کے باشندے ہو...؟"

"نہیں پتا نہیں... یہی تو میں بھی سوچتا ہوں ممکن ہے اسی ملک کا باشندہ ہوں۔"

"یہاں کی زبان بول سکتے ہو...؟"



"ہاں میں یہاں کی زبان بول سکتا ہوں۔"

"تمہارا ذریعہ معاش کیا ہے...؟"

"کمرشل آرٹسٹ ہوں۔"

"آرٹسٹ... اوہ!" ایما نے پھر مٹھیاں بھینچ لیں۔

پھر باربرا واپس آگئی اور اس نے بتایا کہ بلی کا بچہ تلاش کیا جا رہا ہے۔ عمران نے آنکھیں بند کر لیں اور چپ چاپ پڑا رہا۔ ایما باربرا کو اس کے متعلق بتانے لگی۔ مسز ڈکسٹر باہر چلی گئی تھی لیکن لڑکیاں وہیں موجود رہیں۔

"میں گر پڑوں گا..." عمران نے آنکھیں کھول کر کہا۔

"جی!" باربرا نے چونک کر پوچھا۔

"او سوری۔ معاف کیجئے گا..." عمران خواب ناک سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "مجھے ایسا معلوم ہوا تھا جیسے ہوائی جہاز میں سفر کر رہا ہوں، یہ غنودگی بھی بڑی واہیات چیز ہے۔"

"کوئی بات نہیں۔" باربرا بھی مسکرائی "آپ کو اگر کسی چیز کی ضرورت ہو تو بے تکلفی سے طلب کر لیجئے گا۔"

"مجھے دُنیا کی کسی چیز کی بھی ضرورت نہیں، سوائے رنگ اور برش کے، رنگ اور برش ہی میری زندگی ہے... میں زندگی کی عکاسی کرتا تھا مجھے کمرشل آرٹسٹ بننا ہی پڑا۔"

ایما اور باربرا خاموش رہیں غالباً وہ سوچ رہی تھیں کہ جواب میں کیا کہنا مناسب ہوگا... دفعتاً عمران نے پوچھا! "یہ آپ کی ممی تھیں؟"

"جی ہاں..." ایما بولی۔

"اور پاپا بھی ہوں گے...؟"

"جی ہاں پاپا بھی ہیں... لیکن وہ اس وقت موجود نہیں ہیں۔" باربرا نے کہا۔ عمران ٹھنڈی سانس لے کر دردناک آواز میں بولا "میرے نہ پاپا ہیں... اور نہ ممی... پتا نہیں یہ دونوں کہاں چلے گئے۔" پھر وہ خاموش ہو گیا... اور دونوں لڑکیاں اِدھر اُدھر دیکھ کر آنسو پینے کی کوشش کرنے لگیں... وہ سچ مچ اس کے لیے بہت زیادہ مغموم ہو گئی تھیں۔ انہیں ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے ان کے سامنے کوئی ننھا سا بے بس یتیم بچہ پڑا ہو۔

"اوہ... میرا بلی کا بچہ!" عمران پھر اُٹھ بیٹھا۔

"وہ... وہ... دیکھئے!" باربرا ہچکچاتی ہوئی آواز میں بولی "آپ مطمئن رہیے نوکر اسے تلاش کر رہے ہیں!"

"اچھا!" عمران نے کسی ننھے سے بچے کی طرح سر ہلا کر کہا اور پھر لیٹ گیا۔

●

سیکرٹ سروس کے ممبران صفدر، لیفٹیننٹ چوہان اور جولیانا فٹز واٹر ٹپ ٹاپ نائٹ کلب میں رات کا کھانا کھا رہے تھے۔

"عمران آج کل کس چکر میں ہے...؟" صفدر سعید نے کہا۔

"کیسا چکر..." جولیا اُسے گھورنے لگی۔

"اس نے ٹونی ٹام ہلز کے نام سے مسز ہڈسن کے بورڈنگ میں ایک کمرہ لے رکھا ہے... پرسوں مجھے راجہ اسٹریٹ میں ملا اور کہنے لگا کہ میں اپنی یادداشت کھو بیٹھا ہوں... مجھے یہاں پہنچا دو... یہ کہہ کر اس نے اپنے کوٹ کے بٹن کھولے اور ایک کارڈ دکھایا جو اس کی قمیص سے پن کیا ہوا تھا... کارڈ پر تحریر تھا کہ اس آدمی کا نام ٹونی ٹام ہلز ہے... یہ اپنی یادداشت کھو بیٹھا ہے، اس پر غشی کے دورے بھی پڑتے ہیں۔ اگر یہ کبھی ایسی حالت میں پایا جائے تو اسے براہِ کرم بیکن اسٹریٹ کے ایلمر ہاؤز میں پہنچا دیجئے۔"

"مجھے علم نہیں تھا..." جولیا نے حیرت سے کہا... "پھر تم نے کیا کیا؟"

"وہی جو اس نے کہا تھا۔ مسز ہڈسن نے میرا بہت بہت شکریہ ادا کیا اور بڑی محبت سے اس کا شانہ تھپتھپانے لگی... وہ اسے ممی کہتا ہے۔"

چوہان ہنس پڑا... لیکن جولیا کی تشویش میں کمی نہیں ہوئی وہ نجانے کیوں اس تذکرے پر سنجیدہ ہو گئی تھی۔

صفدر پھر بولا۔ "اس آدمی کو سمجھنے کے لیے افلاطون کا دماغ چاہیے۔"

"افلاطون بھی اس کے سامنے مرغ کی بولی بول جاتا... آدمی کو آدمی ہی سمجھ سکتا ہے مگر میں تو اسے آدمی ہی تسلیم کرنے پر تیار نہیں۔" چوہان نے کہا اور پانی کا گلاس اُٹھا کر ہونٹوں سے لگا لیا۔

"وہ آخر ایسا کیوں کر رہا ہے۔" جولیا تشویش آمیز لہجے میں بڑبڑائی۔

"اونہہ... کر رہا ہوگا۔" چوہان گلاس رکھتا ہوا بولا۔ "ہو سکتا ہے یہ اس کا کوئی نجی کام ہو اور پرائیویٹ کیس بھی تو لیتا رہتا ہے... اکثر محکمہ سراغرسانی کے لیے بھی کام کرتا ہے۔"

اس پر بھی جولیا کی تشفی نہ ہوئی۔ سنگرال والی مہم کے بعد سے وہ عمران سے متعلق ہر وقت باخبر رہنا چاہتی تھی۔ اسے یقینِ کامل تھا کہ اس کا چیف آفیسر ایکسٹو عمران ہی ہے اور نادیدہ ایکس ٹو سے اسے جو لگاؤ تھا ظاہر ہے البتہ اس کے دوسرے ساتھی عمران کو ایکس ٹو تسلیم کرنے پر تیار نہیں تھے۔ ان کا اب بھی یہی خیال تھا کہ عمران جیسا کریک اور غیر سنجیدہ آدمی اتنی ذمے دار پوسٹ نہیں ہولڈ کر سکتا۔ وہ اب بھی فون پر ایکس ٹو کی بھرائی ہوئی آواز سنتے تھے اور اس طرح مؤدب ہو جاتے تھے جیسے وہ ان کے سامنے ہی موجود ہو۔

جولیا کی اُلجھن بڑھتی رہی... آخر کار کھانے کے بعد طبیعت کی گرانی کا بہانہ کر کے وہ اُٹھ گئی۔ وہ اسی وقت ایلمر ہاؤز جانا چاہتی تھی۔ اس نے ایک ٹیکسی کی اور بیکن اسٹریٹ کی طرف روانہ ہو گئی... ایلمر ہاؤز

ایک مشہور عمارت تھی جس میں ایک انگریز عورت مسز ہڈسن نے ایک بورڈنگ کھول رکھا تھا یہاں بہت سے تعلیم یافتہ اور ذی حیثیت کنوارے رہتے تھے۔ یہاں انہیں ہر قسم کی گھریلو آسائشیں میسر تھیں۔ مسز ہڈسن کی عمر پچاس اور ساٹھ کے درمیان رہی ہوگی۔ وہ ایک نیم شحیم اور قوی الجثہ عورت تھی اس کو دُور سے دیکھنے والے عموماً یہی اندازہ لگاتے تھے کہ وہ کوئی تیز مزاج اور سخت گیر عورت ہوگی لیکن اس کے بورڈنگ میں رہنے والوں کا خیال تھا کہ وہ اپنے پتھریلے جسم کے اندر دل کی بجائے ایک ننھا سا خوش رنگ گلاب رکھتی ہے۔ وہ اپنے کرایہ داروں کے لیے اس طرح پُرتشویش رہتی تھی جیسے کوئی کثیرالاولاد ماں۔ اس نے بڑی خوش اخلاقی سے جولیانا فنٹر واٹر کا استقبال کیا لیکن لوٹی ٹام ہلز کے تذکرے پر کچھ مغموم سی ہوگئی۔

"اوہ... مسٹر ٹام ہلز... مجھے علم ہے کہ وہ ابھی تک واپس نہیں آئے۔ کیا آپ انہیں قریب سے جانتی ہیں؟"

"ہاں میرا خیال ہے کہ میں انہیں قریب سے جانتی ہوں۔"

"اوہ... تو پھر شاید آپ مجھے ان کے متعلق بہت کچھ بتا سکیں گی۔"

جولیا بوکھلا گئی۔ اس نے سوچا پتہ نہیں بوڑھی کیا پوچھ بیٹھے اور اس کا جواب عمران پسند کرے یا نہ کرے۔

"وہ... وہ..." جولیا نے ادھر اُدھر دیکھتے ہوئے کہا۔ "وہ اپنی یادداشت کھو بیٹھے ہیں۔"

"یہ تو میں بھی جانتی ہوں۔" مسز ہڈسن نے کہا۔ "لیکن کیا آپ اُن کے والدین یا دوسرے عزیزوں کو جانتی ہیں۔"

جولیا نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"میں مسٹر ٹام ہلز کے لیے بہت مغموم رہتی ہوں۔" مسز ہڈسن نے ٹھنڈی سانس لے کر کہا۔ "اتنا اچھا آدمی اور اس طرح بے یار و مددگار۔"

جولیا کچھ نہ بولی۔ وہ اس سلسلے میں زیادہ گفتگو نہیں کرنا چاہتی تھی۔ دیوار سے لگی ہوئی گھڑی نے نو بجائے اور مسز ہڈسن نے کہا۔ "تو آپ ان کا انتظار کریں گی۔"

"جی ہاں... خیال تو یہی ہے۔"

"مگر وہ اکثر دو دو دن تک یہاں نہیں آتے پھر کوئی نہ کوئی انہیں پہنچا جاتا ہے۔ آپ یہ بھی جانتی ہوں گی کہ ان پر غشی کے دورے پڑتے ہیں۔"

"جی ہاں۔"

"پھر ایسی صورت میں...!"

"میں دس بجے تک انتظار کروں گی..."

"کوئی بات نہیں... آپ کیا پئیں گی؟"

"اوہ... شکریہ، کسی چیز کی خواہش نہیں ہے۔"

یہ مسز ہڈسن کا دفتر تھا جہاں دونوں کے درمیان یہ گفتگو ہو رہی تھی۔ مسز ہڈسن سامنے کھلے ہوئے رجسٹر پر جھک گئی اور جولیا شام کا اخبار دیکھنے لگی۔ کمرے کی فضا پر بوجھل سا سکوت مسلط ہو گیا۔ مسز ہڈسن شاید اکاؤنٹ دیکھ رہی تھی کیونکہ تھوڑی تھوڑی دیر بعد اس کے ہونٹ ہلنے لگتے تھے۔

ٹھیک ساڑھے نو بجے ایک آدمی چق ہٹا کر دفتر میں داخل ہوا

"کیا مسز ہڈسن کا بورڈنگ یہی ہے۔" اس نے پوچھا۔

"جی ہاں..." مسز ہڈسن نے نرم لہجے میں کہا۔ "فرمائیے۔"

"مسٹر لوٹی ٹام ہلز یہیں رہتے ہیں؟"

"جی ہاں..."

"میں انہیں اپنے ساتھ لایا ہوں۔"

"اوہ شکریہ... براہ کرم انہیں یہاں بھیج دیجئے۔"

وہ آدمی چلا گیا اور جولیا سنبھل کر بیٹھ گئی۔ تھوڑی دیر بعد عمران اُلوؤں کی طرح پلکیں جھپکاتا ہوا اندر آیا۔

"اوہ...!" اس نے جولیا کو دیکھ کر سیٹی بجانے والے انداز میں اپنے ہونٹ سکوڑے اور جولیا اسے گھورنے لگی۔ لیکن قبل اس کے کہ مسز ہڈسن دونوں کے متعلق کوئی عجیب بات محسوس کر سکتی عمران بول پڑا...

"اوہ میں آپ سے بہت شرمندہ ہوں مس ولنولیا ڈرنک واٹر... آپ کی تصویر ابھی مکمل نہیں ہو سکی۔ چلیے چلیے میں آپ کو دکھاؤں۔"

جولیا ہونٹوں ہی ہونٹوں میں کچھ بڑبڑاتی ہوئی اُٹھ گئی۔

"ہمارے لیے چائے بھجوا دیجئے گا ممی۔" عمران نے مسز ہڈسن سے کہا۔ اس کے لہجے میں بڑا پیار تھا۔

"ابھی... ابھی..." مسز ہڈسن مسکرائی۔ "مگر آپ کہاں رہ گئے تھے۔ مسٹر ٹام ہلز..."

"اوہ... ممی یہاں زیادہ تر پاگل بستے ہیں ایک بوڑھا آدمی زبردستی ایک بلی کا بچہ میرے گلے لگانا چاہتا تھا۔ میں نے انکار کیا تو کئی آدمیوں نے مل کر مجھے مارا پیٹا پھر چند شریف عورتوں نے مجھے ان کے مظالم سے نجات دلائی۔ وہ دونوں لڑکیاں بہت مہربان تھیں۔"

"کیا نام...؟"

عمران خاموش ہو کر سوچنے لگا۔ پھر بولا۔ "ایک کا نام شاید اماں تھا اور دوسری کا سیفٹی ریزر۔"

"سیفٹی ریزر...!" مسز ہڈسن نے حیرت سے دُہرایا۔

"پتہ نہیں، پھر کچھ اور رہا ہوگا۔ مجھے نام نہیں یاد رہتے ممی۔"

"آپ نے شاید ان کا نام بھی غلط ہی لیا تھا۔" مسز ہڈسن جولیا کی طرف اشارہ کر کے بولی۔

"نہیں ان کا نام... ولنولیا ڈرنک واٹر ہے..."



"جولیانا فنٹر واٹر۔" جولیا نے غصیلے لہجے میں تصحیح کی۔

مسز ہڈسن ہنسنے لگی۔ پھر اس نے ہنستے ہوئے کہا۔ "آپ بُرا نہ مانیے گا۔ حقیقت ہے کہ مسٹر ٹام ہلز کو نام صحیح یاد نہیں رہتے۔"

عمران اور جولیا دفتر سے نکل آئے۔ عمران اسے اوپری منزل کی طرف لے جا رہا تھا۔ جولیا خاموشی سے چلتی رہی۔ عمران نے اوپر پہنچ کر ایک کمرے کا قفل کھولا۔

"آؤ... آؤ۔" اس نے اندر داخل ہو کر روشنی کر دی۔ یہاں ایک میز اور دو کرسیاں تھیں... یہ حقیقتاً کسی مصور ہی کا کمرہ معلوم ہو رہا تھا۔ چاروں طرف نامکمل اور مکمل تصویریں بکھری ہوئی تھیں ایزل کے کینوس پر بھی ایک نامکمل تصویر تھی۔

"یہ سب کیا ہے۔" جولیا چاروں طرف دیکھتی ہوئی بولی۔

"بیٹھ جائیے مس ولنولیا... اوہ دیکھیے شاید میں پھر آپ کا نام بھول گیا۔"

"مجھے بور نہ کرو۔" جولیا نے بُرا سا منہ بنا کر کہا اور ایک کرسی پر بیٹھ گئی۔

"چیونگم پیش کروں؟"

"تم یہاں کیا کر رہے ہو؟"

"مصوری... اب یہ دھندہ شروع کر دیا ہے۔ مجھے یاد نہیں کہ پہلے میں کیا کرتا تھا کیونکہ میں اپنی یادداشت کھو بیٹھا ہوں۔"

"یہ تمہارا..." جولیا کچھ کہتے کہتے رک گئی۔

"دیکھیے... مجھے یاد پڑتا ہے کہ آپ کا ایک پورٹریٹ میں بنا رہا تھا اس سے زیادہ میں کچھ نہیں جانتا اور مجھے یہ بھی نہیں یاد پڑتا کہ ہم دونوں میں کبھی بے تکلفی بھی رہی ہو۔"

"میں یہ معلوم کیے بغیر ہرگز نہیں جاؤں گی کہ تم کس چکر میں ہو۔"

قبل اس کے کہ عمران جواب میں کچھ کہتا راہداری سے کسی کے قدموں کی آواز آئی۔ دونوں ہی خاموش رہے ایک ملازم اندر آیا اور چائے کی کیتلی میز پر رکھ کر چلا گیا۔ عمران خاموشی سے اُٹھ کر دو پیالیوں میں چائے انڈیلنے لگا۔

"تم نہیں بتاؤ گے؟" جولیا نے غصیلے لہجے میں پوچھا۔

"کیا بتاؤں... مادموزئیل مجھے یاد نہیں رہا کہ آپ نے کیا پوچھا تھا۔"

"تم یہاں کیا کر رہے ہو؟" جولیا ایک ایک لفظ پر زور دے کر بولی۔

"میں یہاں چائے بنا رہا ہوں... لیجئے۔" اس نے بڑے ادب سے پیالی پیش کی۔

"کیا تم ایکسٹو کے لیے کوئی کام کر رہے ہو۔" جولیا اس کی آنکھوں میں دیکھتی ہوئی بولی۔

"ایکسٹو..." عمران کچھ سوچتا ہوا بولا۔ "میں اس مصور کا نام شاید پہلی بار سن رہا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ یہ کوئی بڑا مصور نہیں ہے۔"

"تم نہیں بتاؤ گے..." جولیا دانت پیسنے لگی۔

"آپ خفا ہو رہی ہیں یا منہ چڑا رہی ہیں، میں نہیں سمجھ سکتا۔" عمران اسے متحیرانہ انداز میں دیکھتا ہوا بولا۔ جولیا خون کے گھونٹ پی کر چائے کی طرف متوجہ ہو گئی۔ کچھ دیر بعد اس نے پوچھا۔ "کیا تمہارا تعلق سیکرٹ سروس سے نہیں رہا...؟"

"ہائیں..." عمران منہ اور آنکھیں پھاڑ کر رہ گیا۔ چند لمحے اسی پوز میں رہا پھر تھوک نگل کر بولا۔ "آپ شاید کسی اور کے دھوکے میں مجھ سے آملی ہیں۔ میرا تعلق سیکرٹ سروس سے کیوں ہونے لگا میں ایک غریب کمرشل آرٹسٹ ہوں... برش اور رنگ کی کمائی پر میری زندگی کا انحصار ہے۔"

"عمران کہیں تمہیں پچھتانا نہ پڑے۔"

"اوہ... دیکھیے۔" عمران ہنسنے لگا۔ "آپ کو یقیناً غلط فہمی ہوئی ہے میرا نام عمران نہیں لوٹی ٹام ہلز ہے۔ اس سلسلے میں جتنے گواہ آپ چاہیں پیش کر سکتا ہوں۔ براہ کرم مجھے الجھن میں مبتلا نہ کیجئے مجھ پر غشی کے دورے بھی پڑتے ہیں۔"

"اگر میں بھانڈا پھوڑ دوں تو...؟"

"کیسا بھانڈا... مادموزئیل۔"

"اچھی بات ہے۔" جولیا نے دھمکانے کے سے انداز میں سر ہلا کر کہا۔ "میں اس کی اطلاع کیپٹن فیاض کو دیے بغیر نہیں مانوں گی..."

"محترمہ میں کسی کیپٹن نیاض... اوہ... کیا نام لیا تھا آپ نے میں بھول گیا۔ بہرحال آپ نے جو نام بھی لیا تھا وہ میرے لیے بالکل نیا ہے۔ ویسے آپ کی تصویر جلد مکمل ہو جائے گی... ٹھہریئے میں آپ کو دکھاتا ہوں۔" عمران اُٹھ کر میز پر پھیلے ہوئے کاغذات الٹنے پلٹنے لگا...

"اوہ ہاں... یہ رہی..." اس نے ایک شیٹ اٹھا کر اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "صرف بیک گراؤنڈ باقی رہ گئی ہے۔"

جولیا کے تلوؤں سے لگی اور سر پر بجھی کیونکہ یہ ایک چمگادڑ کی نامکمل تصویر تھی۔ وہ اُٹھتی ہوئی بولی۔

"میں تمہیں دیکھ لوں گی۔ میں خواہ مخواہ تمہیں اتنی اہمیت دیتی ہوں تم میری طرف سے جہنم میں جاؤ۔"

"لیکن میں وہاں بھی آپ کی تصویر مکمل کرنا نہیں بھولوں گا۔ چائے پیجئے ٹھنڈی ہو رہی ہے۔"

"میں جا رہی ہوں... لیکن تم دیکھ ہی لو گے۔"

"نہیں... آپ کے اس طرح جانے کا منظر بڑا دردناک ہوگا۔ اس لیے میں اپنی آنکھیں بند کر لوں گا..."

جولیا کچھ کہے بغیر اُٹھ گئی اور عمران اسی طرح آنکھیں بند کیے بیٹھا

رہا جیسے حقیقتاً وہ کوئی ایسا ہی دل ہلا دینے والا منظر ہو جسے دیکھنے کی تاب مہیا نہ کی جا سکے۔

عمران یہ سوچ بھی نہ سکتا تھا کہ جولیا اپنی دھمکی کو عملی جامہ پہنا ہی دے گی لہٰذا اسے اس پر بے تحاشہ غصہ آیا جب کیپٹن فیاض دوسرے دن صبح ہی صبح وہاں آ دھمکا۔ وہ چاروں طرف دیکھتا ہوا بولا۔ "یہاں کیا ہو رہا ہے۔"

"معاف کیجئے گا میں نے آپ کو پہچانا نہیں۔۔" عمران نے متحیرانہ انداز میں پلکیں جھپکاتے ہوئے کہا۔

"نہیں چلے گی۔" فیاض مسکرایا۔ "اس بار تم جو ہے دان میں پھنس گئے ہو۔ اگر تم نے اڑنے کی کوشش کی تو زندگی برباد ہو جائے گی۔"

"میں ایک کمرشل آرٹسٹ ہوں جناب۔ سمجھ رہا ہوں اور رنہ پر بندہ۔۔ ویسے میرا خیال ہے کہ یادداشت کھو بیٹھنے کے بعد آدمی کی زندگی برباد ہی ہو جاتی ہے۔"

"ہاں، مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ تم نے یادداشت کھو بیٹھنے کا ڈھونگ رچایا ہے لیکن اسے نہ بھولو کہ اس حال میں تمہاری دھجیاں بھی اُڑ سکتی ہیں۔"

عمران اسے غور سے دیکھ رہا تھا۔ فیاض چند لمحے خاموش رہا پھر بولا۔ "میرے ایک اشارے پر تم یہاں سے نکلوا دیئے جاؤ گے۔"

"وہ کس طرح سُو پر فیاض۔۔؟"

"بہت خوب، یادداشت واپس آ گئی نا۔۔" فیاض نے قہقہہ لگایا۔ عمران کے ہونٹوں پر بھی ایک شرارت آمیز سی مسکراہٹ نظر آئی اور اُس نے کہا۔

"کوشش کر کے دیکھو۔"

"تم سچ مچ جہنم رسید ہو جاؤ گے عبدالمنان۔" فیاض نے قہقہہ لگایا۔ اس کی آنکھوں سے بھی مسرت پھوٹی پڑتی تھی۔

"اوہ۔۔" عمران نے سیٹی بجانے کے سے انداز میں ہونٹ سکوڑ دیئے۔

"ہاں برخوردار وہ اخبار میں اپنے ساتھ لایا ہوں جس میں کسی زمانے میں عبدالمنان کا فوٹو شائع ہوا تھا اور اس کے نیچے یہ اعلان تھا کہ یہ شخص عبدالمنان تیمور اینڈ بارٹلے کا ملازم تھا جو ہزاروں کا غبن کر کے غائب ہو گیا۔ اب تم خود ہی سوچو اگر میں نے یہ تصویر اور اعلان مسز ٹرسن کو دکھایا تو تم کہاں ہو گے۔۔؟"

"بیٹھ جاؤ۔۔" عمران ٹھنڈی سانس لے کر بولا۔ وہ سچ مچ اس وقت پھنس گیا تھا۔ اب اس کے علاوہ اور کوئی چارہ نہیں رہ گیا تھا کہ وہ فیاض کی ہر بات مان لیتا۔

"آج ہی تو آئے ہو جیل میں۔" فیاض بیٹھتا ہوا بولا۔ "میں تمہیں گرفتار کر ڈالوں گا۔"

"گرفتار کرنے سے پہلے چائے پی لو تو بہتر ہے۔۔" عمران نے کہا۔

"چائے۔" فیاض اس کی آنکھوں میں دیکھتا ہوا بولا۔ "اچھی بات ہے۔" عمران نے گھنٹی کا بٹن دبایا اور بولا۔

"میں دراصل اپنا پچھلا پیشہ ترک کر چکا ہوں۔ میں اب یہ بھی بھول جانا چاہتا ہوں کہ میرا نام عمران ہے۔ کہو تو تمہاری بھی ایک پورٹریٹ تیار کر دوں۔"

"ضرور۔۔ ضرور۔۔" فیاض سگریٹ سلگاتا ہوا بولا۔

"لیکن تم لوگ چین نہیں لینے دو گے۔" عمران نے بُرا سا منہ بنا کر کہا۔

ایک ملازم اندر داخل ہوا۔

"چائے۔" عمران نے اس کی طرف دیکھے بغیر کہا اور وہ واپس چلا گیا۔

"کیا تم اس دوران میں کسی عورت سے لڑ گئے ہو؟" فیاض نے پوچھا۔

"عورت سے۔" عمران نے حیران سے دُہرایا۔

"ہاں۔۔ مجھے تمہارے متعلق کسی عورت ہی نے فون پر بتایا تھا۔"

"اور تم یہاں دوڑے چلے آئے۔"

"ہاں مجھے کئی دنوں سے تمہاری تلاش تھی۔"

"کیوں؟"

"پہلے مجھے بتاؤ کہ وہ عورت کون ہو سکتی ہے، جس نے مجھے فون کیا تھا۔"

"پتہ نہیں۔" عمران کے لہجے میں بڑی خشکی آ گئی تھی۔ اس کا ذہن دراصل جولیا کی طرف بھٹک گیا تھا۔ فیاض نے یہ تبدیلی محسوس کر لی اور خاموش ہو گیا۔

عمران نے خود ہی کچھ دیر بعد پوچھا۔ "ہاں تمہیں میری تلاش کیوں تھی؟"

"مجھے تمہاری تلاش کیوں ہوتی ہے۔" فیاض نے مسکرا کر سوال کیا۔

"مگر میں آج کل بے حد مصروف ہوں۔" عمران بولا۔

"تم مصروف کب نہیں ہوتے۔ میں کچھ نہیں سنوں گا تمہیں بہر حال میرے لیے وقت نکالنا پڑے گا۔"

"اور اگر میں وقت نہ نکال سکا تو تم وہ اخبار مسز ٹرسن کے حوالے کر دو گے۔!"

"ارے نہیں پیارے۔" فیاض نے قہقہہ لگایا۔ "وہ تو میں اس لیے لایا تھا کہ تم اپنی یادداشت کھو بیٹھے ہو ایسے حادثات عموماً یادداشت واپس لے آتے ہیں۔"

"مجھے افسوس ہے مسٹر فیاض کہ میری یادداشت ابھی تک واپس نہیں آئی۔ ویسے کیا آپ بتا سکیں گے کہ اس سے پہلے ہماری ملاقات



کب اور کہاں ہوئی تھی؟"

"تو تم۔۔" فیاض کچھ کہتے کہتے رُک گیا۔

"ہاں میں آپ کو نہیں پہچانتا مسٹر فیاض۔"

"میں بہت پریشان ہوں عمران۔۔ تم سمجھنے کی کوشش کرو۔"

"کیا سمجھنے کی کوشش کروں؟"

"یہی کہ تمہارا ایک دوست پریشان ہے۔"

"لیکن میں تمہارے لیے دوسری بیوی کا انتظام نہیں کر سکتا۔" عمران نے مایوسانہ انداز میں سر ہلا کر کہا۔

فیاض نے کچھ کہنے کے لیے ہونٹ کھولے ہی تھے کہ چائے آ گئی ملازم کے چلے جانے کے بعد اس نے کہا۔ "تم کتنی دیر میں سنجیدہ ہو سکو گے؟"

"سنجیدگی ہی کے لیے میں نے یہ پیشہ اختیار کیا تھا مگر تم لوگ۔۔"

فیاض نے اُٹھ کر دروازہ بند کر دیا۔ عمران چائے انڈیل رہا تھا۔ لیکن اس نے اس سے یہ نہیں پوچھا کہ وہ دروازہ کیوں بند کر رہا ہے۔ فیاض واپس آ کر چائے پینے لگا لیکن اس کے چہرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی قسم کی الجھن میں مبتلا ہے۔ دفعتاً دروازے پر دستک ہوئی اور عمران دروازہ کھولنے کے لیے اُٹھ گیا لیکن دوسرے ہی لمحے میں وہ بُری طرح بوکھلایا ہوا نظر آنے لگا کیونکہ راہداری میں کرنل ڈکسٹر لنک کی لڑکیاں ایما اور باربرا کھڑی تھیں۔

"اوہ۔۔۔ م۔۔۔ مسٹر ٹام ہنر۔۔" باربرا ہکلائی۔ "ہم دراصل آپکی خیریت دریافت کرنے کے لیے آئے ہیں۔"

"تشریف لائیے۔۔ تشریف لائیے۔" عمران احتراماً جھک کر بولا۔۔ اور دروازہ کھول کر ایک طرف ہٹ گیا۔ لڑکیاں اندر چلی آئیں لیکن فیاض کی موجودگی نے انہیں کسی حد تک نروس کر دیا تھا۔ شاید وہ یہی سوچ کر آئی تھیں کہ عمران تنہا ہو گا۔۔ فیاض اپنی پلکیں جھپکانے لگا تھا۔

"تشریف رکھیئے۔۔" عمران نے کہا۔۔ فیاض اُٹھ کر مسہری پر بیٹھ گیا۔ لڑکیوں نے نہیں نہیں کر کے بدقت تمام کرسیوں پر بیٹھنا منظور کیا۔

"ہم دراصل آپ کی خیریت دریافت کرنے آئے تھے۔" باربرا نے پھر وہی جملہ دُہرایا۔

"میں ٹھیک ہوں۔۔ مادموزیل۔۔ آپ کا بہت بہت شکریہ۔"

لڑکیاں بیٹھ گئی تھیں لیکن کچھ گھبرائی ہوئی سی تھیں اور عمران نے بھی اسے محسوس کر لیا تھا کہ فیاض انہیں بُری طرح گھور رہا ہے شاید اس کا اس طرح گھورنا ہی ان کی سراسیمگی کا باعث تھا۔

"م۔۔ مسٹر ٹام ہنر۔۔" ایما ہکلائی۔۔ "ممی اپنی ایک پورٹریٹ بنوانا چاہتی ہیں۔ کیا آپ آج شام کی چائے ہمارے ساتھ پئیں گے؟"

"ضرور۔۔ ضرور۔۔" عمران نے بچکانہ انداز میں کہا۔ "آپ کی ممی تو مجھے بالکل اپنی ہی ممی معلوم ہوتی ہیں۔۔ میں پچھلی رات ان کے متعلق بہت دیر تک سوچتا رہا تھا۔"

ایما کی آنکھیں جھکنے لگیں اور باربرا کے ہونٹوں پر بھی خفیف سی مسکراہٹ نظر آئی۔ فیاض رہ رہ کر انہیں گھورتا رہا۔ عمران کو اس پر بہت شدت سے غصہ آ رہا تھا۔ وہ لڑکیوں کو باتوں میں الجھائے رہنے کی کوشش کرنے لگا۔ اوٹ پٹانگ باتیں جن پر وہ دل کھول کر ہنس رہی تھیں اور فیاض شاید دل ہی دل میں جھلس رہا تھا لیکن اس نے ایک بار بھی گفتگو میں حصہ لینے کی کوشش نہیں کی۔ پندرہ یا بیس منٹ بعد لڑکیاں شام کے لیے دوبارہ یاد دہانی کراتی ہوئی اُٹھ گئیں۔ اور جب عمران ان کی روانگی کے بعد دروازہ بند کر کے واپس آیا تو فیاض کپکپاتی ہوئی آواز میں بولا۔

"تم۔۔۔ تم۔۔ خدا کے لیے مجھے بتاؤ کہ تم کیا بلا ہو؟"

"بس بس اب چپ چاپ چلے جاؤ یہاں سے۔۔ ننھی منی لڑکیوں کو اس طرح گھورتے ہوئے شرم نہیں آتی۔ خدا تمہاری بیوی کو بیوہ کر دے۔"

"بیوی کی بیوگی سے مجھے سروکار نہیں۔" فیاض نے خوش مزاجی کا مظاہرہ کیا۔ "تم مجھے یہ بتاؤ کہ ڈکسٹر لنک کی لڑکیوں سے تمہیں کیا سروکار۔"

"یہ ڈکسٹر لنک کیا بلا ہے؟" عمران نے حیرت سے پوچھا۔

"بلجیم کے سفیر کا فوجی اتاشی۔"

"تم شاید چائے کے ساتھ بھنگ پی گئے ہو۔ ارے یہ تو مولوی تفضل حسین گوردا سپوری کی لڑکیاں تھیں۔"

"عمران اُڑو نہیں۔ میں بہت پریشان ہوں۔ اگر یہ کیس میرے ہاتھ سے نکل گیا تو میری ترقی رُک جائے گی۔ تم جانتے ہو کہ میرا اسسٹنٹ ڈائریکٹری کا چانس ہے۔"

"کس کیس کی بات کر رہے ہو۔؟"

"بلجیم کی شہزادی نگارسیا والا۔"

"یا خدا کس کریک آدمی سے سابقہ پڑا ہے۔" عمران سر پیٹتا ہوا بولا۔ پھر آنکھیں نکال کر کہا۔ "تم مجھے اُلّو بنانے کی کوشش کر رہے ہو یہ شہزادی چمارسیا۔۔ فیاض میں تمہیں اٹھا کر نیچے پھینک دوں گا۔ میرا دماغ خراب نہ کرو۔"

"میں اسے تسلیم کرنے کو تیار نہیں کہ تم اس کیس سے ناواقف ہو۔۔ ہرگز نہیں۔۔ کبھی نہیں۔۔ ورنہ ڈکسٹر لنک کی لڑکیاں۔۔۔۔"

"اب یہاں کچھ باقی نہیں بچے گا۔" عمران اپنے سر کی طرف اشارہ کرتا ہوا بولا۔ "فیاض قبل اس کے کہ یہ خالی ہو جائے تم یہاں سے چلے جاؤ۔ ورنہ تمہارے کفن دفن کی ذمہ داری شاید انجمن بیوگان بھی نہ لے سکے۔"

"تم سنجیدگی نہیں اختیار کرو گے۔" دفعتاً فیاض نے غصیلی آواز میں کہا۔

"نہیں۔۔ تم چلتے پھرتے نظر آؤ۔"

"تمہارا بیڑہ غرق کر دوں گا۔" فیاض آنکھیں نکال کر گردن جھٹکتا

"میں تمہارے سامنے جواب دہ نہیں ہوں۔ تم اپنی زبان بند رکھو۔"

"دُرجن تجھے ضرور سزا ملے گی۔"

"کس میں ہمت ہے؟" دُرجن سینہ تان کر بولا "کل تک تو میرا ماتحت تھا۔ نمک حرام آج مجھ پہ آنکھیں نکال رہا ہے۔"

"تجھے گھٹنوں چلنا کس نے سکھایا تھا؟" بوڑھے نے زہریلی سی ہنسی کے ساتھ کہا۔

"میں صرف رانا صاحب کو جواب دہ ہوں۔۔ اور تم سب میرے ماتحت ہو۔"

"اوہ کتے کے پلے۔" بوڑھا غرّایا۔ "تو ایک سرکاری سراغرساں کے سامنے رانا صاحب کا نام لے رہا ہے۔"

"شٹ اپ۔ ذلیل نمک حرام۔" دُرجن بھی اُسی انداز میں دہاڑا "کیا یہ سراغرساں اب آسمان دیکھ سکتا ہے؟"

"لیکن رانا صاحب کا نام تیری زبان پہ کیسے آیا؟ تجھے اس کی سزا ضرور ملے گی۔" بوڑھے نے آہستہ سے کہا اور پھر نیلم کی طرف دیکھ کر کہا۔ "نیلم تیرے باپ کا قاتل یہی ہے۔ تیری ماں پر اسی نے گولی چلائی تھی اور تو بارش میں پڑی چیختی رہ گئی تھی۔"

"بابا۔"

"ہاں نیلم۔ بابا بُرا آدمی ضرور ہے لیکن وہ خواہ مخواہ جھوٹ نہیں بولتا۔"

"تو میرے باپ کا قاتل ہے۔" نیلم نے دُرجن کو مخاطب کیا۔

"مجھے یاد نہیں۔" دُرجن نے بے پروائی سے شانوں کو جنبش دی "میرے پاس مقتولوں کی فہرست کبھی نہیں رہی۔"

نیلم نے اپنے ہاتھ میں دبے ہوئے ریوالور پر نظر ڈالی لیکن پھر اُسے یہ کہہ کر بوڑھے کی طرف اُچھال دیا۔ "اتنی پیاس ہے بابا کہ مزے لے لے کر پینا چاہتی ہوں۔"

بوڑھے نے ریوالور اپنے ہاتھوں پر روک لیا۔ نیلم دوسرے ہی لمحے میں اپنی پیٹی سے خنجر نکال چکی تھی۔

"کیا تمہیں اس ننھی منی سی لڑکی پر رحم نہیں آیا؟" دُرجن نے بوڑھے سے کہا۔

"نیلم۔ تیری تربیت میرے ہاتھوں سے ہوئی ہے۔"

"ہاں۔۔۔ بابا۔۔۔" [illegible] کہا اور کسی شیرنی کی طرح دُرجن پر جھپٹ پڑی۔ دُرجن۔ [illegible] دکھائی دیا۔ وہ کسی دیوانے کی طرح ہنس رہا تھا۔ نیلم دُور ہٹ کر دوسرے حملے کی تاک میں تھی۔ اس بار اُس نے چھلانگ لگائی۔ دُرجن نے پینترا بدلا لیکن حمید متحیر رہ گیا۔ پہلے ایسا معلوم ہوا تھا جیسے نیلم نے چھلانگ لگائی ہو۔ لیکن حقیقت صرف اتنی تھی کہ اُس نے دُرجن کو دھوکا دیا تھا۔ چھلانگ تو حقیقتاً اُس وقت لگائی تھی جب دُرجن پینترا بدل چکا تھا۔ نیلم خنجر کھینچ کر پیچھے ہٹ آئی۔

"بہت اچھے۔۔۔ بہت اچھے۔" بوڑھا بے ساختہ بولا۔

اِس بار دُرجن نیلم پہ جھپٹ پڑا۔ لیکن نیلم اُس کی بائیں پسلی پر وار کرتی ہوئی پیچھے ہٹ گئی۔

"واہ بھئی! کیا ہاتھ تھا۔۔۔ جیو۔" حمید بے ساختہ بول پڑا۔

"دیکھا دُرجن! دُشمن بھی تعریف کرتے ہیں۔" بوڑھے نے ہنس کر کہا۔ "لیکن تم میری محنت کی داد نہیں دیتے۔"

دُرجن کھڑا آگے پیچھے جھول رہا تھا۔ اُس کی آنکھیں انگارہ ہو رہی تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اُسے دکھائی ہی نہ دے رہا ہو۔ وہ یک بیک بوڑھے کی طرف جھپٹا لیکن نیلم نے اُس کے بال پکڑ لیے اور جھٹکا دے کر داہنی پسلی پر بھی ایک وار کیا۔ اِس بار دُرجن اپنے پیروں پر ٹھہرا نہ رہ سکا۔ فرش پر خون پھیل رہا تھا اور دُرجن کے ہاتھ اُس پر اس طرح پھیل رہے تھے جیسے وہ دوبارہ اُسے اپنی رگوں میں بھر لینا چاہتا ہو۔

"اب تم اسی طرح سسکتے رہو۔" نیلم نے قہقہہ لگا کر کہا۔ "میں آخری اور فیصلہ کُن وار ہرگز نہ کروں گی۔"

"شاباش۔۔۔ تو بابا ہی کی بیٹی ہے۔" بوڑھے نے کہا۔

نیلم کچھ نہ بولی۔ وہ کسی ایسے شریر بچے کی طرح زخمی دُرجن کی طرف دیکھ رہی تھی جس نے کسی تتلی کے پَر نوچ کر اُسے فرش پہ ڈال دیا ہو۔ اُس کے چہرے پہ خوشی اور حیرت کے ملے جلے آثار تھے۔ جیسے اُسے اپنے اس کارنامے پر یقین ہی نہ آ رہا ہو۔

حمید خود کو بے پروا ظاہر کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"کیوں؟ کیپٹن۔ کیا تم بھی اسی لڑکی کے ہاتھوں مرنا پسند کرو گے؟" بوڑھے نے مسکرا کر حمید کو مخاطب کیا۔

"ہرگز نہیں۔" حمید بھی جواباً مسکرایا۔ "مجھے اردو شاعری کے قاتل محبوب سے ہمیشہ نفرت رہی ہے لیکن میں ایک خاص قسم کی موت زیادہ پسند کرتا ہوں۔"

"وہ خاص قسم کی موت کون سی ہے؟"

"تم گانا شروع کر دو۔ میرا نام عبدالرحمان۔ پستے والا میں ہوں پٹھان۔ بس میں وہیں پھڑک پھڑک کر جان دے دوں گا۔"

"کیا تم سمجھتے ہو کہ یہاں سے بچ کر نکل جاؤ گے۔" بوڑھا جھلّا گیا۔



"بس میری جان یہ جملہ نہ دُہراؤ۔ یہ جملہ ہمیشہ سے منحوس ثابت ہوتا چلا آ رہا ہے۔ ابھی کچھ دیر پہلے دُرجن نے بھی یہی کہا تھا۔ اُس کا انجام تمہارے سامنے ہے۔"

"نیلم۔ اسے بھی ختم کر دے۔" بوڑھے نے کہا۔

نیلم چند لمحے حمید کو گھورتی رہی پھر بولی۔ "میری عقل ابھی اپنی جگہ پر ہے۔ یہ ایک غیر دانش مندانہ فعل ہوگا۔"

"کیوں؟"

"اسے فریدی کو پھانسنے کے لیے چارہ کیوں نہ بناؤ۔ ویسے وہ ہاتھ نہیں آئے گا۔ بڑا کائیاں ہے۔"

بوڑھا کچھ سوچنے لگا پھر بولا۔ "تو ٹھیک کہہ رہی ہے نیلم۔"

حمید کی طرف دیکھ کر اُس نے کہا۔ "تم نے دیکھا اِس لڑکی کو۔۔۔ یہ ایسے حالات میں بھی عقلمندوں کی طرح سوچتی ہے۔"

حمید کچھ نہ بولا۔

✥

بھاری بھرکم دُرجن کسی مرتے ہوئے بھینسے کی طرح ڈکرا رہا تھا اور نیلم ہنس رہی تھی۔ چیخ رہی تھی۔ "میں نے آج تک کبھی پرندے کا بھی خون نہیں بہایا لیکن میں اس وقت اتنی مسرور ہوں جیسے میں نے کوئی بڑا کام کیا ہو۔۔۔ بابا کیا میں خوش نظر نہیں آتی؟"

"بہت زیادہ۔" بوڑھے نے کہا۔ "تم ہی نہیں میں بھی خوش ہوں کہ آج تمہیں تمہارے والدین کے قاتل سے ملا سکا۔"

"شکریہ بابا۔" نیلم نے کہا لیکن حمید نے اُس کے لہجے میں ہلکی سی تلخی بھی محسوس کر لی۔ ابھی تک اُس کی نظروں سے صدہا عجیب لڑکیاں گزری تھیں۔ لیکن یہ لڑکی عجیب ترین تھی۔

دفعتہً بائیں جانب والی دیوار سے ایک دروازہ نما خلاء نمودار ہوئی اور حمید کو قاسم نظر آیا۔ جسے دو آدمی دھکیل دھکیل کر آگے بڑھا رہے تھے دیکھتے ہی دیکھتے وہ بھی اسی کمرے میں آ گیا۔ اُس کے ہاتھ پُشت پر بندھے ہوئے تھے۔

حمید کو دیکھ کر اُس کے حلق سے عجیب سی آواز نکلی۔ پتا نہیں یہ خوشی کا اظہار تھا یا حیرت کا۔

بوڑھے نے اُن آدمیوں کو مخاطب کیا جو قاسم کو لائے تھے۔

"وہ کہاں ہے؟"

"تلاش جاری ہے۔" ایک نے جواب دیا۔ "ہمیں یقین ہے کہ کچھ دیر بعد وہ بھی ہمیں نظر آ جائے گا۔"

"جاؤ۔ تلاش کرو۔" بوڑھے نے غصیلے لہجے میں کہا۔

حمید نے اطمینان کا سانس لیا۔ وہ سمجھا تھا شاید فریدی بھی اُن کے ہتھے چڑھ گیا۔

اُس نے قاسم کی طرف دیکھا جو آہستہ آہستہ کھسکتا ہوا حمید کے قریب پہنچ گیا تھا۔ لیکن ابھی شاید اُس نے نہ تو نیلم کی موجودگی محسوس کی تھی اور نہ اُس زخمی کو دیکھ سکا تھا جو اَب بے ہوش تھا۔

"ارے باپ رے۔" نیلم پر نظر پڑتے ہی وہ اُچھل پڑا اور بوڑھا اُسے گھورنے لگا۔

"قیول۔ نیلم۔" وہ بھرّائی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم گھبراؤ نہیں۔ میں اِن سبھوں سے سمجھ لوں گا۔"

نیلم نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور بوڑھے کی طرف دیکھ کر بولی۔ "یہ بے چارے یہی سمجھتے رہے ہیں کہ میں تم لوگوں کے مظالم کی شکار ایک بے سہارا لڑکی ہوں۔"

"اور کیا۔" قاسم سر ہلا کر بولا۔ "تم اس بے چاری کو چھوڑ دو۔ چاہے مجھے پھانسی دے دینا۔"

"قاسم ہوش میں آؤ۔" حمید بولا۔ "ہم ابھی تک دھوکا کھاتے رہے ہیں۔ یہ لڑکی اِسی گروہ سے تعلق رکھتی ہے۔۔۔ اور وہ۔۔۔ اُدھر دیکھو۔۔۔ وہ لاش! اسے نیلم ہی نے ابھی ابھی میری آنکھوں کے سامنے قتل کیا ہے۔"

"ارے باپ رے۔" قاسم نے بوکھلا کر شاید پیٹ پہ ہاتھ پھیرنا چاہا لیکن ہاتھ تو پُشت پر بندھے ہوئے تھے۔

"میں پیٹ پہ ہاتھ پھیرنا چاہتا ہوں۔" اُس نے بوکھلا کر کہا۔ لیکن شاید اُسے اپنی حماقت کا احساس ہو گیا پھر اُس نے جو جھینپی ہوئی شکل بنا کر زور لگایا ہے تو اُس کے ہاتھوں کے گرد رسّی کے بل تڑاخ تڑاخ ٹوٹ گئے اور وہ سچ مچ پیٹ پہ ہاتھ پھیرنے لگا۔

"تم اپنی جگہ سے جنبش بھی نہیں کرو گے۔" بوڑھا ریوالور کا رُخ اُس کی طرف کر کے دہاڑا۔

"تمہیں قروں غا۔" قاسم بھرّائی ہوئی آواز میں بولا۔ "لیکن تم اِن لوگوں کے ساتھ کیوں دھکے کھاتے پھر رہے ہو؟ تم شاید خان بہادر عاصم کے لڑکے ہو۔"

"تم کون ہو؟"

"میں ساری دُنیا کا بادشاہ ہوں۔"

"اِنہیں مجرا کرو۔" حمید نے مضحکہ اُڑانے والے انداز میں کہا۔

"مجھے مجرا کرنا نہیں آتا بھائی صاحب۔" قاسم بوکھلا کر بولا۔ "ارے بھائی بادشاہ صاحب۔"

پھر وہ حمید پر اُلٹ پڑا۔ انداز بالکل بھٹیاروں کا سا تھا۔

"اپسے تم خود مجرا کرو۔ میں رنڈی ہوں کیا کہ مجرا کرتا پھروں۔ تم خود رنڈی ہو۔"

بوڑھا ہنس پڑا۔ نیلم بھی ہنسنے لگی۔

دفعتہً وہ غیر ملکی بُرا سا منہ بنا کر بولا۔ جو اب تک خاموش کھڑا رہا تھا۔

"تم لوگ درندے ہو۔ بالکل درندے۔ اُسے مار ہی کیوں نہیں ڈالتے؟ ایسا برتاؤ تو جانوروں کے ساتھ بھی نہیں کرتے؟"

وہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر زخمی دُرجن کی طرف دیکھ رہا تھا۔

"تم بہت نرم دل ہو ہرمین۔" بوڑھے نے کہا "اسی لیے تو میں تم پر نازل کیا گیا ہوں۔ تم لوگ اسی لیے پیدا ہوئے کہ تمہارا علم ہم جیسوں کے کام آئے۔ تم میں ساری دُنیا پر حکومت کرنے کی طاقت ہے لیکن تم اُس طاقت کے استعمال سے ناواقف ہو۔ مجھے دیکھنا کہ میں تمہاری طاقت کو کس طرح مصرف میں لاتا ہوں۔ رحمدل آدمی دُنیا میں کچھ نہیں کر سکتے۔ یہ لفظ رحمدلی دراصل چالاک مجرموں کا تراشا ہوا ہے۔ جس کام کی ہمت نہیں پڑتی اُسے رحمدلی کے خانے میں ڈال دیا جاتا ہے اور جس کام کے کر گزرنے کی سکت ہوتی ہے اُسے دُوسرے خوب صورت نام دیے جاتے ہیں خواہ اس میں بربریت کی حد ہی کیوں نہ ہو جائے۔ یہ بیسویں صدی ہے۔ ہرمین جہاں اَمن کے نام پر خون بہایا جاتا ہے۔ جو تم سے متفق نہ ہو نہایت اطمینان سے اُس کی گردن اُڑا کر اعلان کر دو کہ یہ امنِ عالم کے لیے بہت ضروری تھا۔ آدمیوں کی طرح سوچنا سیکھو ہرمین۔ فرشتہ بن کر آدمیوں میں رہنا مشکل ہے۔ افسوس کہ علم کی روشنی تمہارے ذہن میں اُجالا نہ کر سکی۔ تم اس لڑکی کے کارنامے کو درندگی قرار دیتے ہو۔ نہیں تم غلطی پر ہو۔ تلوار کے جوہر کسی کی گردن ہی پر آزمائے جا سکتے ہیں مگر نہیں ٹھہرو۔ میں یہ کہہ رہا ہوں۔ میں تمہیں یہ بات بیسویں صدی کے سُود و زیاں والے معیار سے کیوں نہ سمجھاؤں جس طرح کسی کی گردن اُڑا دینا امنِ عالم کے لیے ضروری ہوتا ہے۔ اُسی طرح اس لڑکی کا یہ فعل بھی بہت ضروری تھا۔ ورنہ آئندہ وہ اس کے بدلے ہزاروں کو بھی قتل کر سکتی تھی۔ یہ جب شیر خوار ہی تھی تو اس کا باپ قتل کر دیا گیا۔ قاتل اس کی ماں کو بھی زندہ نہیں چھوڑنا چاہتا تھا۔ وہ اُسے گود میں اُٹھا کر گھر سے نکل بھاگی لیکن قاتل کی گولی نے اُسے بھی نہ چھوڑا۔ وہ شارعِ عام پر مُردہ پڑی تھی اور یہ اُس کی چھاتی سے چمٹی ہُوئی بلک رہی تھی اور ان دونوں پر سے بارش کا طوفان گزر رہا تھا۔ یہ بچی بچپن ہی سے یہ کہانی سُنتی آئی ہے اور انتقام کی آگ اِس کے ریشے ریشے میں سُلگتی رہی ہے۔ اگر وہ قاتل اُسے نہ ملتا اور یہ اُس سے انتقام نہ لیتی تو ہو سکتا تھا کہ یہ کبھی پُورے معاشرے کے لیے خطرہ بن جاتی لہٰذا اس وقت جو کچھ بھی ہُوا ہے اُسے تم درندگی نہیں کہہ سکتے۔ یہ کل کی تباہی سے بچنے کے لیے بہت ضروری تھا۔ خیر شاؤ یہ شاید اب دم توڑ رہا ہے۔ اب تم اُسے فنا کر دو۔"

ہرمین کچھ نہ بولا۔ دُرجن بیچ بیچ تڑپ رہا تھا اور شاید یہ اُس کے اعصاب کا آخری کھنچاؤ تھا۔ دفعتہً اُس کی گردن ایک جھٹکے کے ساتھ ڈھلک گئی اب وہ بالکل ساکت تھا۔

"مجھے سردی لگ رہی ہے بابا۔" نیلم نے گھبرائی ہُوئی آواز میں کہا۔

"تن کر کھڑی ہو جاؤ اور یہ سوچو کہ تمہیں اُسے ایک بار اور قتل کرنا ہے۔" بوڑھے نے جواب دیا۔

"مجھے سردی لگ رہی ہے بابا۔" نیلم نے پہلے ہی کے انداز میں کہا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اُس نے بوڑھے کی آواز سُنی ہی نہ ہو۔ پھر وہ اندھوں کی طرح ٹٹولتی ہُوئی آگے بڑھی اور دیوار سے ٹیک لگا کر بیٹھ گئی۔ وہ بالکل اسی طرح کانپ رہی تھی جیسے سردیوں کی بارش میں دیر تک بھیگتی رہی ہو۔ اُس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا چہرہ چھپا لیا تھا۔ بوڑھے نے بے پروائی سے اپنے شانوں کو جنبش دی اور ہرمین بولا۔

"کیا تم نے سُنا نہیں؟ چلو۔۔۔ اس لاش کو راکھ کا ڈھیر بنا دو۔"

"یہ کیا ہو رہا ہے؟ حمید بھائی۔" قاسم گھبرائی ہُوئی آواز میں بڑبڑایا۔ حمید کچھ نہ بولا

ہرمین آہستہ آہستہ قدم اُٹھاتا ہُوا دیوار کی طرف جا رہا تھا۔ اُس نے ہتھکڑی لگے ہُوئے ہاتھ اُٹھا کر دیوار پر ایک جگہ اُنگلی رکھی اور دُوسرے ہی لمحے عجیب قسم کی گھڑگھڑاہٹ سُنائی دی۔ دائیں جانب والی دیوار شق ہو گئی اور ایک بڑا سا سیاہ رنگ کا صندوق فرش پر پھسلتا ہُوا کمرے کے وسط میں آ رُکا۔ بالکل ایسا ہی معلوم ہُوا جیسے کوئی کمپارٹمنٹ ریلوے لائن پر دوڑتے دوڑتے رُک گیا ہو۔ ہرمین نے اُسے کھولا اور دُرجن کی لاش اُٹھا کر اُس میں رکھ دی گئی۔ ڈھکن بند ہوتے ہی صندوق پھر پہلے ہی کی طرح



پھسلتا ہُوا کمرے سے چلا گیا اور دیوار بھی برابر ہو گئی۔

حمید ہرمین کی طرف دیکھ رہا تھا۔ سب ہی خاموش تھے۔ دفعتہً حمید نے ہرمین کے چہرے پر حیرت کے آثار دیکھے۔ اُس کی نظر ایک دیوار کے اُس حصے پر تھی جہاں ایک سوئچ بورڈ پر سُرخ رنگ کے تین بلب کبھی بُجھتے تھے اور کبھی روشن ہو جاتے تھے۔

"کیا بات ہے؟" بوڑھے نے پوچھا۔ شاید اُس نے بھی اُس کی آنکھوں میں کوئی تبدیلی پڑھ لی تھی۔

"کچھ نہیں۔" ہرمین نے کہا اور فرش پر پھیلے ہُوئے خون پر نظر جما دی۔

شاید دو منٹ بعد دیوار پھر شق ہُوئی اور صندوق پھر کمرے کے وسط میں آ کر رُک گیا۔ ہرمین نے آگے بڑھ کر ڈھکن اُٹھایا لیکن اچانک اُس کے مُنہ سے عجیب سی آواز نکلی اور وہ اُچھل کر پیچھے ہٹ آیا۔ صندوق میں کرنل فریدی کھڑا اُنہیں گھور رہا تھا اور اُس کے ہاتھوں میں ٹامی گن تھی۔ وہ صندوق سے لہرا کر بولا۔ "شاید آپ لوگوں کو میری آمد گراں نہ گزرے اس لیے براہِ کرم اپنے ہاتھ اُوپر اُٹھا دیجیے۔"

حمید اور قاسم کے علاوہ سب نے ہاتھ اُوپر اُٹھا دیے۔ حمید بوڑھے کو مخاطب کر کے بولا۔ "کیوں اب کیا ہے؟ میں نے کہا تھا نا کہ اس منحوس جملے کو نہ دُہراؤ۔"

"ہرمین۔" بوڑھے نے کہا۔ "اگر تم نے ذرہ برابر بھی کمزوری دِکھائی تو مجھ سے بُرا کوئی نہ ہو گا۔"

فریدی چونک کر بوڑھے کو گھورنے لگا۔ اُس نے شاید ابھی تک اُسے کوئی اہمیت نہیں دی تھی۔

نیلم بھی اَب کھڑی ہو گئی تھی لیکن اُس کے چہرے پر اضمحلال طاری تھا۔ خدوخال میں پہلی سی تازگی یا زندگی باقی نہیں رہی تھی۔

"اوہو۔ تو جناب ہیں۔" فریدی نے بوڑھے کے چہرے پر نظر جماتے ہُوئے کہا۔

"کیا آپ اِسے جانتے ہیں؟" حمید نے پوچھا۔

"اچھی طرح حمید صاحب۔"

"ارے تو پھر بنا دُوں چٹنی سالے کی؟" قاسم بول پڑا۔

"نہیں۔ میں انہیں بڑے اعزاز و اکرام کے ساتھ یہاں سے لے جاؤں گا۔"

"پولیس۔" ہرمین نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر کہا۔

"اوہ۔ وہاں پولیس اسٹیشن۔ تم تو فولادی کو پولیس اسٹیشن لے گئے تھے۔"

"اور میں نے ہی فولادی کو اندھا کیا تھا۔" فریدی نے مُسکرا کر کہا۔ "فولادی ایک شاندار ایجاد تھی۔ مجھے اعتراف ہے اور اس کی بربادی پر افسوس بھی لیکن اس کے علاوہ اور کوئی چارہ ہی نہ تھا۔ میں پہلے ہی سے جانتا تھا کہ فولادی کس طرح مار کھا سکتا ہے؟ اس کی روشنی میں آئی ہُوئی ہر چیز یہاں ٹیلیویژن کے اسکرین پر نمایاں ہو جاتی تھی اور تم اُس کے بچاؤ کی تدبیر کر لیتے تھے۔ اس بناء پر بھاری توپیں بھی اُسے ختم کرنے میں ناکام رہی تھیں۔ میں نے اُس کی روشنی سے بچ کر روشن حصے پر گولی چلائی اور اُسے بے کار کر دیا۔ چونکہ میں روشنی میں نہیں تھا اس لیے تمہیں یہاں اسکرین پر نہیں نظر آ سکا۔ روشنی والا حصہ شیشے کا تھا اور بہت آسانی سے توڑا جا سکتا تھا۔"

"تم بہت چالاک ہو۔ میں پہلے ہی دن سمجھ گیا تھا۔" ہرمین بولا۔

"اور آپ۔" فریدی نے بوڑھے کی طرف دیکھ کر کہا۔ "آپ سوناگھاٹ پر نئی بندرگاہ کی تعمیر پسند نہیں کرتے تھے اسی لیے ہرمین پر قابو پاتے ہی آپ نے سب سے پہلے اسی کا تصفیہ کرنا بہتر سمجھا۔ اگر سوناگھاٹ پر بحری فوج کا اڈہ بن جاتا تو پھر آپ کی ناجائز درآمد و برآمد کا کیا ہوتا؟ ظاہر ہے کہ سوناگھاٹ اِس کام کے لیے ہمیشہ سے موزوں رہا ہے۔ کچھ تو بولیے جناب! آخر آپ خلافِ معمول اتنے خاموش کیوں ہیں؟"

"تم اپنی بکواس بند کرو تو میں بھی بولوں۔"

"چلیے! میں خاموش ہو گیا۔"

"تم کسی غلط فہمی میں مبتلا ہو۔"

"یہ مرض مجھے بہت کم ہوتا ہے۔"

"کیا ہم ایک دُوسرے کے لیے اجنبی نہیں ہیں؟" بوڑھے نے کہا۔

"ایسا بھی کیا کہ اتنی پُرانی جان پہچان والے ایک دُوسرے کے لیے اجنبی بن بیٹھیں۔ نہیں میں اِس پر تیار نہیں ہو سکوں گا۔"

"اچھا تو تم میرا کیا کر لو گے؟"

"ابھی بتاتا ہوں۔ پہلے کیپٹن سے آپ کا تعارف تو کرا دُوں۔ حمید صاحب آپ وہی بڑے آدمی ہیں جن کا تذکرہ میں اکثر کرتا رہا ہوں۔ رانا صاحب! ممبر آف پارلیمنٹ۔ آپ کا گروپ بہت تگڑا ہے اور آپ ایک بہت بڑے دیش

بھگت اور دیش سیوک بھی ہیں اور ملک کے حکام اعلیٰ صاحب جو دیش سیوکوں کے بھی سیوک ہیں آپ کی ذات بابرکات پر نہ صرف اعتقاد کرتے ہیں بلکہ اکثر غیروں کے سامنے فخر بھی کیا کرتے ہیں۔ شاید وہ آپ کے کرتوتوں سے واقف ہی نہیں ہیں۔ اس لیے دُوسرے بڑے حکام نہ صرف آپ سے خوف کھاتے ہیں بلکہ اس طرح آپ کے کام آتے ہیں کہ اُن کی پولیں بھی نہیں کھلنے پاتیں اور آپ بھی محفوظ ہی رہتے ہیں۔ لیکن آپ کو یاد ہوگا کہ فریدی آپ کو کئی بار۔۔۔ وارننگ دے چکا ہے اور آج وہ آپ کے ہاتھوں میں ہتھکڑیاں ڈال کر یہاں سے لے جائے گا۔ رانا صاحب! آپ ہرمین پر قابو پا کر حکومت کا تختہ اُلٹنے کا پروگرام بنا رہے تھے۔ آپ کو شارع عام پر پھانسی دلواؤں گا۔۔۔ اسے لکھ لیجیے۔"

"جھک مار رہے ہو" بوڑھے نے قہقہہ لگایا۔ "آج رات کی کہانی تم لوگوں کے ساتھ یہیں دفن ہو جائے گی۔"

"ارے۔ اسے ہٹاؤ۔ وہاں سے" دفعتہً ہرمین چیخا۔

لیکن قبل اس کے کہ فریدی سنبھلتا بوڑھے کو زمین نگل گئی مگر وہ شاید فائر فریدی ہی پر کیا گیا تھا جس نے ہرمین کی کھوپڑی میں سُوراخ کر دیا۔

"وہ گیا" نیلم چیخی "سب یہیں دفن ہو جائیں گے۔ اُس نے جگہ جگہ ڈائنا مائیٹ لگائے ہیں اور ان کا سوئچ باہر ہے۔ بھاگو۔ میرے ساتھ آؤ۔"

اُس نے جھپٹ کر ایک سوئچ بورڈ کا بٹن دبایا اور دیوار ایک طرف سرکتی چلی گئی۔ وہ سب اس کے پیچھے دوڑ رہے تھے اور بوڑھے کے دُوسرے ساتھی اس وقت سیلاب کے سانپوں کی طرح کیچوے ہو گئے تھے۔ کوئی دُوسرا موقع ہوتا تو حتی الامکان فریدی اور حمید کو زندہ نہ جانے دیتے لیکن اس وقت وہ خود بھی اپنے بھیانک انجام سے خائف ہو کر اُنہی دونوں کا ساتھ دے رہے تھے۔

نیلم اُن کی رہنمائی کر رہی تھی اور وہ سب گرتے پڑتے بھاگے جا رہے تھے آخر وہ متعدد صندوق نما کمروں کے جال سے نکل کر سُرنگ میں دوڑنے لگے۔ سُرنگ تاریک تھی لیکن شاید نیلم کی حاضر دماغی نے کہیں سے ایک ٹارچ اُٹھا لینے میں کوتاہی نہیں کی تھی۔ وہ سب سے آگے دوڑ رہی تھی۔ اگر ہاتھ میں ٹارچ نہ ہوتی تو شاید اُن میں سے کئی کے ہاتھ مُنہ ٹوٹے ہوتے کیونکہ اُن کے پیروں کے نیچے زمین ناہموار تھی۔

وہ بہت جلد کھلے آسمان کے نیچے آ گئے لیکن نیلم کی رفتار اب زیادہ تیز ہو گئی تھی۔ حمید نے پلٹ کر دیکھا اس کے پیچھے صرف قاسم تھا اور بوڑھے کے ساتھیوں میں سے جدھر سینگ سمائے تھے بھاگ نکلا تھا۔ تقریباً دو فرلانگ دوڑنے کے بعد نیلم رُک گئی۔ اُس کی ٹارچ کی روشنی اندھیرے میں رینگ گئی۔

"وہ رہا۔ وہ دیکھیے" نیلم کپکپاتی ہوئی آواز میں بولی۔ "شاید سوئچ تلاش کر رہا ہے جلدی میں سوئچ کا مقام بھول گیا۔"

ٹارچ کی روشنی پڑتے ہی بوڑھا اُچھل کر بھاگا۔ فریدی کی ٹامی گن گولیاں اُگلنے لگی۔ بوڑھا بھی ایک چٹان کی اوٹ سے فائر کرنے لگا تھا۔ فریدی نے ٹامی گن ایک طرف ڈال کر ریوالور نکال لیا۔ دونوں طرف سے فائر ہوتے رہے۔ حمید کے پاس ریوالور نہیں تھا۔ اِس لیے وہ خاموش کھڑا رہا۔ دفعتہً نیلم بولی۔

"مَیں ہی اُسے قابو میں لاؤں گی" وہ گھٹنوں کے بل چلتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔

"ٹھہرو۔ یہ کیا کرتی ہو" فریدی نے کہا۔

"ارے۔۔۔ ہائیں۔۔۔ ہائیں" قاسم ہکلایا۔

اور دُوسرے ہی لمحے میں وہ ایک ہلکی سی کراہ کے ساتھ حمید پر آ گری۔ حمید نے بڑی پھُرتی سے اُسے ہاتھوں پر سنبھال لیا۔

"نیلم کیا ہے۔۔۔؟ کیا ہُوا!"

"گولی۔۔۔ کیپٹن۔۔۔ میرے شانوں میں گولی لگی ہے۔۔۔ اُف۔۔۔ اوہ"

"حمید تم اسے دیکھو۔۔۔ یہ ایسے میں قابو نہ آئے گا" فریدی نے کہا اور حمید کے منع کرنے کے باوجود بھی بائیں جانب تاریکی میں رینگ گیا۔

"کیپٹن۔ یقین جانو" نیلم کراہی "ہم میں سے کوئی بھی نہیں جانتا تھا کہ وہ خود ہی آقا بھی ہے اور خود ہی غلام بھی۔ تم نے دُرجن کی گفتگو۔۔۔ سُنی۔ تھی۔ وہ بھی۔ اُف۔ نہیں جانتا تھا۔"

"تم خاموش رہو نیلم۔ قاسم ٹارچ روشن کرو۔"

"ٹارچ۔۔۔ نہیں! وہ بیلا بھوتی چلا رہا ہے۔"

"پروا مت کرو۔ مَیں زخم دیکھوں گا۔ اُسے چلانے دو گولی۔ نیلم گھبراؤ نہیں۔"

"نہیں۔ تم ٹارچ مت روشن کرنا۔ ٹھہرنا کیپٹن۔ یہ تو بڑی اچھی بات ہے کہ مَیں مرنے جا رہی ہُوں۔ مَیں نے بھی ایک آدمی کے خون سے ہاتھ رنگے تھے۔ بابا بدطینت آدمی ہے۔ پتا نہیں۔ اُس نے جھوٹ کہا تھا یا سچ! ہو سکتا ہے۔ دُرجن نے



کر دیا۔ وہ اندھیرے میں آپس میں ہی لڑ گئے۔ میرا مقصد یہ تھا کہ اُنہیں اس طرح بھڑا کر چپ چاپ نکل جاؤں اور کہیں چھُپ کر دیکھوں کہ وہ اس ہنگامے کے بعد کہاں جاتے ہیں؟ اس طرح میں ان غاروں تک پہنچنے میں کامیاب ہُوا تھا لیکن اتفاقاً میں اُدھر جا نکلا جدھر ہرمین کے ساتھی قید تھے۔ اُن سے اصل واقعات کا علم ہُوا۔ اتنے میں وہیں سے ایک سیاہ رنگ کا صندوق گزرا جس پر اُن لوگوں نے حیرت ظاہر کی پھر اُنہوں نے مجھے اُس کے روکنے کی تدبیر بتائی۔ مَیں نے اُسے روکا اُس میں ڈرجن کی لاش تھی۔ تب اُنہوں نے بتایا کہ اُسے راکھ میں تبدیل کرنے کے لیے روانہ کیا گیا تھا۔ وہ صندوق دراصل الیکٹرک بھٹی پر جا کر رُک جاتا اور لاش پندرہ منٹ کے اندر اندر راکھ کے ڈھیر میں تبدیل ہو جاتی۔ ویسے اُس بھٹی اور صندوق نما کٹھالی کا مصرف دُوسرا تھا۔ وہ دھاتوں کو پگھلانے کے کام میں لائی جاتی تھیں۔ اُنہوں نے بتایا کہ اُس آدمی کو اُنہوں نے پہلی بار دیکھا تھا۔ یقینی طور پر کوئی خاص مسئلہ درپیش ہوگا اور وہ سب بڑے آدمی ایک ہی دائرے میں اکٹھے ہوں گے جہاں سے وہ صندوق روانہ کیا گیا تھا اور اب اُسے پھر وہیں واپس جانا ہوگا۔ بس میں نے ڈرجن کی لاش نکال کر ایک طرف ڈال دی اور خود اُس صندوق میں لیٹ گیا۔"

"مگر مَیں سوچ رہا ہُوں کہ اس کیس کا ہیرو میں ہوں یا آپ ہیں؟ کیونکہ اگر نیلم نہ ہوتی تو ہم اس وقت کہاں ہوتے؟"

"ہیرو" فریدی مُسکرا کر بولا "ہیرو تو دراصل قاسم ہے۔ اگر اُس نے نیلم کی زندگی کی اطلاع نہ دی ہوتی تو اس وقت تمہارے چہرے پر پھٹکار برس رہی ہوتی۔"

"اوہ۔ مگر اب اُس بے چاری کا کیا ہوگا! اب وہ قطعی بے سہارا ہے۔"

"کیوں؟ کیا تم اُس کی ماں نہیں ہو۔ اُس کا بابا نہیں ہو؟ قاسم اس واقعے کا تذکرہ کرتے وقت مُنہ دبا دبا کر ہنس رہا تھا۔"

"قاسم۔" حمید ہنس پڑا "اُس نے تو کمال ہی کر دیا۔ بالکل اسی طرح رو رہا تھا جیسے کوئی بیوہ اپنی اکلوتی بچی کی لاش پر بین کر رہی ہو۔"

"مَیں سُن رہا ہُوں" رانا داری سے قاسم کی آواز آئی۔ "ابے تم خود بیوہ کی بچی پر بین بجا رہے تھے۔ سانپ نچا رہے تھے۔ سنپیرے کی اولاد۔ سالے نہیں تو۔"

حمید کے قہقہوں سے کمرہ جھنجھنا اُٹھا۔

کا خیال غلط نہیں نکلا۔ وہ چشمے تک پہنچ گئے۔ فریدی نے نیلم کا زخم صاف کر کے ڈریسنگ کر دی۔

نیلم کو ہوش آ گیا تھا۔ جب اُسے ساری سچویشن معلوم ہُوئی تو اُس نے مُسکرا کر کہا "مَیں اب بھی آپ کی مدد کر سکتی ہُوں۔ مجھے وہ جگہ معلوم ہے جہاں اُس کے دونوں ہیلی کاپٹر چھُپائے گئے تھے۔"

"بھئی مانتا ہُوں۔ تم واقعی بہت ذہین لڑکی ہو۔"

وہ ہیلی کاپٹر کے ذریعے شکرگڑھ پہنچے۔ اپنے ساتھ وہ رانا کی لاش بھی لائے تھے۔ فریدی نے لاکھ چاہا کہ ابھی اس حادثہ کی خبر نہ مشہور ہو لیکن خبر تو پہلے ہی جنگل کی آگ کی طرح شکرگڑھ میں پھیل چکی تھی۔ فوجیوں نے اُس علاقے پر چھاپہ مارا جہاں یہ حادثات ہُوئے تھے لیکن چٹختے ہُوئے پتھروں کے ڈھیروں کے علاوہ اُنہیں اور کچھ نہ ملا۔ ہرمین تو رانا ہی کی گولی کا شکار ہو گیا تھا اور رانا کے ساتھی غالباً فریدی کے ساتھ ہی نکل بھاگے تھے جنہیں گرفتار کر لینا اب بھی مشکل نہیں تھا لیکن ہرمین کے پچیس ساتھی؟ اُن کا کیا بنا؟ کیا وہ نکل گئے ہوں گے یا انہی غاروں میں دب کر ہلاک ہو گئے تھے جن کی تخلیق خود اُنہوں نے کی تھی۔

فریدی کا یہ کارنامہ ہر فرد و بشر کی زبان پر تھا لیکن حقائق کا علم کسی کو بھی نہ ہو سکا تھا۔ رانا کی داستان اسی کے قول کے مطابق گویا سچ مچ انہی غاروں میں دفن ہو گئی تھی۔ لوگ یہی سمجھتے رہے کہ اُن کی تباہ کاریوں کا ذمے دار ہرمین تھا جسے پولیس نے شکست دے دی اور وہ اپنی ہزیمت سمیت اپنے ہی ہاتھوں بربادی کے غار میں جا سویا۔ رانا کی داستان حکومت نے نہ پھیلنے دی۔ مقصد غالباً یہی تھا کہ لوگوں میں رہنماؤں کی طرف سے بددلی نہ پیدا ہونے پائے۔

نیلم اسپتال میں داخل کر دی گئی تھی۔ فریدی کو فرصت ملنے پر حمید نے سوالات شروع کر دیے۔

فریدی نے سب سے اہم سوال کا جواب دیتے ہُوئے کہا "اُس ویرانے میں صرف ہم ہی تین آدمی تھے۔ تمہارا یہ خیال غلط ہے کہ میری بلیک فورس بھی وہاں کام کر رہی تھی۔"

"تو پھر آپ نے ٹرانسمیٹر کے ذریعے حملے کا حکم کسے دیا تھا؟"

"اوہ" فریدی مُسکرایا "مَیں جانتا تھا کہ تمام آدمیوں کے پاس ٹرانسمیٹر ضرور ہوں گے اور یہ حقیقت بھی تھی۔ اگر وہ میرے ڈاج میں نہ آ جاتے تو نقشہ دُوسرا ہوتا۔ اُنہوں نے چاروں طرف سے گھیر ڈالا تھا۔ میرے اس ڈاج نے اُنہیں غلط فہمی میں مبتلا

سمجھے ہیں اس کی پرواہ نہیں ہو کہ وہ اُس پر جھوٹا الزام رکھ رہا ہے۔
مَیں نے بہت بُرا کیا کیپٹن۔ اللہ مجھے معاف کرے۔"

"وہ بُرا آدمی تھا نیلم تم اس کی فکر نہ کرو۔ تم پر آنچ نہیں آئے گی۔ مَیں تمہیں حکومت سے انعام دلواؤں گا۔"

"انعام" شاید وہ ہنسی تھی۔ "مَیں گلے میں لعنت کا طوق ڈال کر دنیا سے رُخصت ہو رہی ہوں۔ مَیں نے بہت بُرا کیا کیپٹن وہ بُرا تھا تو مَیں ہی کہاں اچھی تھی؟ میری ساری زندگی کش مکش میں گزر گئی۔ کبھی اچھی بننے کی کوشش کرتی تھی اور کبھی۔ کیپٹن۔ اچھے کیپٹن۔ مَیں نے سوچا تھا کہ ہم دونوں گہرے دوست بن جائیں گے۔ اوہ ...تم یہاں۔ ہو مونٹے۔ بھیا خدا کے لیے مجھے معاف کر دو۔ مَیں نے تمہیں بہت پریشان کیا ہے میرے بھیا۔"

قاسم دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔

"نہیں۔ نہیں۔ ارے۔" اُس کے ہاتھ حمید کے گالوں پر رینگ گئے۔ "ارے تم بھی رو رہے ہو کیپٹن۔ اللہ۔ اللہ۔ مَیں اکیلی نہیں ہوں۔ میرے لیے بھی رونے والے ہیں۔ اللہ۔ اُوف۔ مجھے بھینچ لو کیپٹن۔ تم میرے باپ ہو۔ تم میرے لیے رو رہے ہو۔ میرے بابا۔ تم میری ماں ہو۔ مجھے بھینچ لو۔ میرا جسم اکڑ رہا ہے۔ بابا۔ میرے بابا۔ اوہ۔ کتنی تیز بارش ہو رہی ہے۔ ماں۔ مجھے بھینچ لو۔ ماں مجھے بھینچ لو۔ ماں۔ بارش۔ ماں۔ بارش۔"

یک بیک وہ خاموش ہو گئی۔

"نیلم... نیلم۔" حمید نے اُسے آہستہ سے ہلایا۔

لیکن نیلم کی آواز نہ سُنی جا سکی۔ حمید نے بہ آہستگی اُسے زمین پر ڈال دیا۔

"حمید... بھائی..." قاسم ہچکیاں لیتا ہوا بولا۔

"ختم ہو گئی۔" حمید نے آہستہ سے کہا۔

قاسم کی ہچکیاں پھر دہاڑوں میں تبدیل ہو گئیں۔

اس دوران میں فائر برابر ہوتے رہے تھے لیکن اب اُن کا رُخ دوسری جانب تھا۔ حمید کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کیا کرے؟

"مَیں تمہیں پاتال میں بھی نہیں چھوڑوں گا۔" دفعتاً اُنہوں نے بھی فریدی کی آواز سُنی۔

"مَیں تجھے کسی کیچوے کی طرح مَسل دُوں گا۔" جواب مِلا۔

اُنہوں نے دوڑتے ہوئے قدموں کی آوازیں سُنیں۔ ایک فائر ہُوا۔ پھر فوراً ہی ایک چیخ فضا میں اُبھری اور دُور دُور تک پھیلتی چلی گئی۔

"کرنل۔ کرنل۔" حمید چیخا۔

"ماں میں بخیریت ہوں۔" پیچھے سے آواز آئی۔ "تم ٹارچ لے کر نیچے آؤ۔"

حمید نے قاسم کو وہیں ٹھہرنے کی ہدایت کی اور خود ٹارچ لے کر نشیب میں اُترتا چلا گیا۔ فریدی نے اُسے اپنے ساتھ آنے کا اشارہ کیا اور پھر حمید نے ایسا منظر دیکھا جس سے اُس کی کافی تسکین ہوئی اور وہ چند لمحے کے لیے یہ بھی بھول گیا کہ ابھی ابھی نیلم کی لاش کے پاس سے اُٹھ کر آ رہا ہے۔

بُوڑھا ایک چٹان پر چت پڑا ہُوا تھا۔ اُس کا جسم سرد ہو چکا تھا۔ گولی سر میں لگی تھی۔ فریدی اُسے چند لمحے دیکھتا رہا پھر سیدھا کھڑا ہو کر بولا۔ "یہ قاسم کیوں چنگھاڑ رہا تھا؟"

"نیلم۔"

"کیا ہُوا۔ اُسے؟" فریدی کے لہجے میں اضطراب تھا۔

"ختم ہو گئی؟"

"اوہ۔" فریدی کے مُنہ سے اتنا ہی نکلا اور وہ خاموش ہو گیا۔

اچانک اُنہوں نے قاسم کی چنگھاڑ سُنی۔ "حمید بھائی۔ اَبے دوڑو زندہ ہے۔ الاعظم... ابھی پانی مانگا تھا۔ زندہ ہے۔ الاعظم۔"

حمید بے تحاشا دوڑا۔ فریدی بھی دوڑ ہی رہا تھا لیکن حمید کی طرح بے سُدھ ہو کر نہیں دوڑا تھا۔

نیلم آنکھیں بند کیے کراہ رہی تھی۔

"مَیں زخم تو دیکھوں۔" فریدی اُس کے سرہانے بیٹھتا ہُوا بولا۔ بائیں شانے سے خون بہہ کر جم گیا تھا۔ اُس نے ٹارچ کی روشنی میں زخم دیکھا اور کچھ دیر بعد بولا۔ "گولی شانے کی کھال پھاڑتی ہوئی دُوسری طرف نکل گئی ہے۔ یہ دراصل بے ہوش ہو گئی ہو گی۔"

* کچھ دیر بعد اُنہوں نے اپنی پُشت پر آگ کی لپٹیں اُٹھتی دیکھیں۔ آگ اتنی بلند تھی کہ دُور دُور تک کے علاقے نظر آ رہے تھے لیکن اُنہوں نے کوئی دھماکا نہیں سُنا تھا۔ آگ یقینی طور پر اُنہی غاروں سے نکل رہی تھی جن میں کچھ دیر پہلے اُنہوں نے ایک خطرناک مجرم کے چہرے سے نقاب ہٹائی تھی۔ مگر آخر یہ کیسے ہُوا؟ اگر اُنہوں نے ڈائنامائٹ استعمال کیے ہوتے تو دھماکے بھی یقینی طور پر ہوتے۔ یہ تو ایسا لگ رہا تھا جیسے پتھروں میں آگ لگ گئی ہو۔

حمید نے نیلم کو پُشت پر لادا اور وہ لوگ وہاں سے چل پڑے۔ فریدی کے خیال کے مطابق وہاں قریب ہی ایک چشمہ بھی تھا۔ اس



ابنِ صفی

# پہلی آواز

لازوال اور سدا بہار کرداروں کا ایک اور کارنامہ

کردار کبھی نہیں مرتے۔ وقت انہیں دھندلاتا ہے نہ زمانہ انہیں فراموش کرتا ہے!
کرنل فریدی اور حمید بھی ابنِ صفی کے ایسے ہی کردار ہیں جنہیں وقت کبھی گرد آلود نہیں کر سکتا!

جاسوسی دنیا کا ایک دلچسپ اور بہترین ناول

وہ ایک معمولی سی شام تھی لیکن کیپٹن حمید کے لیے بے حد حیرت انگیز تھی۔ حیرت انگیز یوں تھی کہ اسی شام اُسے ایک حیرت انگیز فرض سونپا گیا تھا۔ ویسے تو یہ بات بجائے خود حیرت انگیز معلوم ہوگی کہ حمید جس کا سابقہ ہی حیرت انگیزیوں سے رہتا تھا اس کے لیے حیرت انگیزی کوئی معنی رکھتی ہو...!

لیکن یہ معاملہ محض اس لیے اس کی نظروں میں خاصی اہمیت رکھتا تھا کہ مضحکہ خیز تھا۔

اب اسے مضحکہ خیز ہی نہ کہیں گے تو پھر کیا کہیں گے اس کا محکمہ شادی بیاہ، اور بَر دکھاوے وغیرہ میں دلچسپی لینے لگا تھا۔ اسے کسی کا یہ شعر یاد آ رہا تھا اس وقت ؎

خفیہ پولیس خانۂ دل میں چھپی نہ ہو
تیرِ نظر چلائیں ذرا دیکھ بھال کر

ایک صاحبزادے اس کے حوالے کیے گئے تھے اور کہا گیا تھا کہ وہ بَر دکھاوے میں جا رہے ہیں اسے ان کے رفیق کی حیثیت سے ساتھ جانا پڑے گا۔ یہ علم محکمے کے سپرنٹنڈنٹ کی طرف سے ملا تھا اور اس سے کہا گیا تھا کہ اس سلسلے میں بقیہ احکامات روانگی سے قبل ریلوے اسٹیشن پر مل جائیں گے۔

بَر دکھاوے میں جانے والے نوجوان کو کاغذی طور پر اس کے حوالے کیا گیا تھا۔ ابھی تک اس نے اس کی شکل نہیں دیکھی تھی۔ دوپہر کے کھانے کے لیے گھر پہنچا لیکن کھانے کی میز پر فریدی سے ملاقات نہ ہو سکی۔

فریدی آج صبح ہی صبح کہیں چلا گیا تھا۔ ناشتے پر بھی اس کا ساتھ نہیں ہو سکا تھا۔ اب اسے بقیہ احکامات کا انتظار تھا۔ کیونکہ پانچ بجے شام کو ریلوے اسٹیشن پر پہنچنا ضروری تھا۔ خالی ہاتھ نہیں بلکہ سامانِ سفر کے ساتھ۔

ساڑھے چار بجے تک وہ بڑی بے چینی سے فریدی کا انتظار کرتا رہا لیکن اس کی واپسی نہ ہونی تھی نہ ہوئی پھر وہ شدید ترین جھنجھلاہٹ کے عالم میں گھر سے ریلوے اسٹیشن کے لیے روانہ ہو گیا تھا۔

اسے اس کی فکر بھی نہیں تھی کہ اسٹیشن پر اس نوجوان سے ملاقات کی کیا صورت ہوگی، کون تعارف کرائے گا۔ یہ تو معلوم تھا کہ نصیر آباد جانا ہوگا۔ وہ فرسٹ کلاس کے ویٹنگ روم میں داخل ہوا۔ یہاں آٹھ افراد پہلے سے موجود تھے۔ وہ ایک خالی کرسی پر جا بیٹھا اور ایک ایک کا بغور جائزہ لینے لگا۔ ان میں کوئی بھی بَر دکھاوے کے معیار پر پورا نہ اتر سکا۔ آٹھوں ادھیڑ عمر تھے۔

کچھ دیر بعد اس نے محسوس کیا کہ ایک قوی الجثہ بڈھا آدمی اسے بڑے غور سے دیکھ رہا ہے۔ اس کے سر اور داڑھی کے بال بالکل سفید تھے۔ لیکن چہرے پر جوانوں کی سی توانائی تھی۔

کچھ دیر بعد ٹرین کی آمد کی اطلاعی گھنٹی بجی اور بوڑھا آدمی حمید کو گھورتا ہوا سیدھا ہو بیٹھا۔

ٹھیک اسی وقت اس کے بعد اپنے محکمے کا ایک آدمی ویٹنگ روم میں داخل ہوا۔ یہ سپرنٹنڈنٹ کا پی۔ اے تھا۔ اس نے حمید کی طرف دیکھا اور آنکھوں ہی آنکھوں میں اسی بوڑھے کی جانب اشارہ کر کے اُلٹے پاؤں باہر نکل گیا۔



حمید نے طویل سانس لی۔ ہوں تو یہ بوڑھا کھوسٹ جا رہا ہے، بڑ دکھاوے میں اور اسے اس کی رفاقت کرنی پڑے گی۔

اس نے سوچا برخوردار تم بھی کیا یاد کرو گے اگر اس رفاقت کی یاد میں تمہیں زندگی بھر نہ تڑپا ہیں تو۔

بوڑھے کے اُٹھتے ہی وہ بھی اُٹھ گیا اور پھر اس کے پیچھے ہی پیچھے ویٹنگ روم سے نکل کر پلیٹ فارم پر آیا تھا گاڑی ابھی نہیں آئی تھی۔ بوڑھا پلیٹ فارم کی ایک بینچ پر بیٹھ گیا۔

حمید ٹہلتا رہا لیکن بوڑھے کو ایک پل کے لیے بھی نظروں سے اوجھل نہ ہونے دیا۔

ایک جگہ اچانک سارجنٹ رمیش سے مڈبھیڑ ہو گئی اور وہ اس کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا سوٹ کیس اور ایک لفافہ تھما کر رخصت ہو گیا۔

ایک سوٹ کیس وہ خود ساتھ لایا تھا پھر اس دوسرے سوٹ کیس کی کیا ضرورت تھی۔

لفافے پر اس کا نام تحریر تھا اور رائٹنگ فریدی کی تھی۔ اس نے لفافہ جیب میں ڈال لیا اور اسی جگہ واپس آگیا جہاں اپنا سوٹ کیس رکھا تھا۔ اتنے میں ٹرین آپہنچی۔ بوڑھے نے اپنا سوٹ کیس اٹھایا اور ائرکنڈیشنڈ کوپے کے سامنے آرکا۔ پھر حمید نے اسے اس میں داخل ہوتے دیکھا۔

وہ جہاں تھا وہیں ٹھہرا رہا اور اب اس نے جیب سے لفافہ نکال کر چاک کیا۔ تحریر فریدی ہی کی تھی۔ اس نے لکھا تھا۔

"سپرنٹنڈنٹ کی خواہش ہے کہ تمہیں تنہا کام کرنے کے بھی مواقع دیئے جائیں۔ اس سوٹ کیس میں میک اپ کا سامان ہے۔ خود اعتمادی کے ساتھ حالات کا مقابلہ کرنا ہے۔"

حمید نے طویل سانس لی اور خط پھاڑ کر ڈسٹ بن میں ڈال دیا اور خود بھی اسی کوپے کی طرف بڑھا۔

لیکن اس کے پاس نہ تو ریزرویشن کی رسید تھی اور نہ ٹکٹ تھا۔ وہ کوپے کے قریب پہنچا ہی تھا کہ سپرنٹنڈنٹ کا پی۔ اے پھر دکھائی دیا، جو ٹرین کنڈیکٹر کے ساتھ اسی طرف آرہا تھا۔ ٹرین کنڈیکٹر نے قریب پہنچ کر حمید سے کہا "میرے ساتھ تشریف لائیے جناب"۔

اور پھر وہ بھی اس کے ساتھ اسی تھری سیٹر کے کوپے میں داخل ہوا تھا۔ بوڑھا اپنی سیٹ پر نیم دراز نظر آیا۔

کنڈیکٹر دوسری سیٹ کی طرف اشارہ کر کے باہر چلا گیا۔ حمید نے سیٹ پر بیٹھتے وقت سرہانے لگے ہوئے کارڈ پر نظر ڈالی تھی جس پر تحریر تھا "نواب زادہ ساجد حمید"۔

اس نے بُرا سا منہ بنایا اور بوڑھے کی طرف دیکھنے لگا۔ دفعتاً



بوڑھا ہنس کر بولا "میں نے آپ کو پہلی ہی نظر میں پہچان لیا تھا یور ہائی نس"۔

"کیا مطلب؟" حمید کا لہجہ سخت تھا۔

"میں آپ کے خاندان کا پرانا نمک خوار ہوں۔ آپ کے دادا حضور "اعتماد الدولہ" کی خدمت میرے باپ نے کی تھی"۔

"اعتماد الدولہ"

"بس فی الحال خاموش رہیے۔ ٹرین کو چلنے دیجیے پھر اطمینان سے گفتگو ہوگی۔ میں آپ کے والد حضور کا ممنون ہوں کہ انہوں نے مجھ پر اس حد تک اعتماد کیا"۔

"تعارف حاصل کرنے کا یہ ایک گھٹیا طریقہ ہے" حمید غرایا۔

بوڑھا مسکرا کر خاموش ہو رہا۔

ویسے اس کی گفتگو نے حمید کو الجھن میں ڈال دیا تھا۔

اتنے میں ایک شعلہ جوالہ جین اور جیکٹ میں ملبوس کوپے میں داخل ہوئی اس کے پیچھے قلی سامان اٹھائے ہوئے اندر آیا تھا۔

لڑکی نے اچٹتی سی نظر ان دونوں پر ڈالی اور سامنے والی برتھ پر بیٹھ گئی۔

قلی اس کا سامان رکھ چکا تو اس نے پرس سے پانچ کا ایک نوٹ نکال کر قلی کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا "کیپ دی چینج"

"جی میم صاحب؟"

"باقی پیسے تم رکھ لو" وہ جھلا کر بولی "جاہل اتنی بھی انگریزی نہیں سمجھ سکتے"

"سلام میم صاحب" قلی نے بڑے ادب سے اسے سلام کیا اور باہر نکل گیا۔

تیکھے نقوش والی اس لڑکی نے حمید کو سچویشن سے بیگانہ کر دیا۔ وہ اپنی الجھن کو پس پشت ڈال کر پوری طرح اس کی طرف متوجہ ہو گیا تھا۔

دفعتاً بوڑھا آدمی کھنکارا اور حمید چونک کر اسے دیکھنے لگا۔ بوڑھے کی آنکھوں میں کچھ ایسے تاثرات تھے جیسے وہ اسے اس دلچسپی سے باز رکھنا چاہتا ہو۔

"کیا بات ہے؟" حمید نے بوڑھے کو انگریزی میں مخاطب کیا اور لڑکی بیساختہ ہنس پڑی۔ دونوں کی نظریں ملیں اور لڑکی نے بڑی ڈھٹائی سے کہا۔

"کیا تم اپنے جاہل نہ ہونے کا ثبوت پیش کرنا چاہتے ہو؟"

"کیا مطلب؟" حمید نے بگڑے ہوئے موڈ کا مظاہرہ کیا۔

"کیا یہی بات تم اردو میں نہیں کہہ سکتے تھے"

"میں اجنبیوں سے بے تکلف ہونا پسند نہیں کرتا" حمید

بداخلاقی پر اتر آیا۔

اچانک بوڑھا دخل اندازی کر بیٹھا۔ اس نے لڑکی سے کہا: "محترمہ براہِ کرم بات نہ بڑھائیے۔ پرنس کی خوش مزاجی ان کی بہتر صحت کے لیے ضروری ہے۔"

"پرنس!" لڑکی کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں اور اتنے میں گاڑی بھی چل پڑی۔

لڑکی چند لمحے حمید کو عجیب نظروں سے دیکھتی رہی اور پھر اس طرح جھک جھک کر حمید کو دیکھنے لگی جیسے بوڑھے کے بیان کی تصدیق کرنے کے لیے کسی خاص علامت کی تلاش میں ہو۔

"تمہارا دماغ تو نہیں چل گیا ہے۔" حمید جھنجھلا کر اٹھتا ہوا بولا۔

"نہیں شہزادے صاحب تمہاری صحت کے لیے خوش مزاجی ضروری ہے۔" لڑکی ہنس پڑی۔

"محترمہ... محترمہ..." بوڑھا آدمی مضطربانہ انداز میں بولا۔

"کیا محترمہ... محترمہ... کر رہے ہو۔ کھینچو زنجیر۔" حمید دہاڑا۔ "ہم اس نامعقول ٹرین سے سفر نہیں کریں گے۔"

"ایسا بھی کیا شہزادے صاحب۔ یہ اکبرِ اعظم کا زمانہ نہیں ہے۔" لڑکی بدستور ہنستی رہی۔

"خدا کے لیے محترمہ۔" بڈھا گڑگڑایا۔

"کھینچو زنجیر! اور اتار لے جاؤ اپنے شہزادے صاحب کو۔ میں اپنے آس پاس کسی سر پھرے آدمی کا وجود برداشت نہیں کر سکتی۔"

"اب تو تمہیں کرنا پڑے گا۔" حمید دھم سے برتھ پر بیٹھ گیا۔

"میں خود زنجیر کھینچ لوں گی۔"

"آپ کیسی ناسمجھی کی باتیں کر رہی ہیں۔" بوڑھے نے کہا۔

"مجھے تمہاری موجودگی پر اعتراض نہیں ہے۔" لڑکی نے مڑ کر نرم لہجے میں کہا۔ "صرف اپنے شہزادے صاحب کو بیگج کیریئر یا ڈاگ کیریئر میں بند کرا دو۔"

"ڈاگ کیریئر میں ایسی اعلیٰ نسل کی کتیا کہاں ملے گی۔" حمید بولا۔

"تو تم یہیں بھونکتے رہو گے۔" لڑکی نے بے بسی سے کہا اور اپنی برتھ پر جا بیٹھی۔

حمید سوچ رہا تھا۔ سفر اچھا گزرے گا۔ اس نے تمباکو کی پاؤچ نکالی اور پائپ میں تمباکو بھرنے لگا۔

"تم کاریڈور یا باتھ روم میں تمباکو نوشی کرو گے۔ یہاں نہیں۔" لڑکی پھر بول پڑی۔

"بھونکتی رہو۔ میں عادی ہوں اس کا۔"

"میں ابھی تمہیں یہاں سے نکلوا دوں گی۔ میرے باپ ریلوے میں سب سے بڑے آفیسر ہیں۔"

"او ہو تو کیا اس محکمے میں یتیم خانے بھی ہیں؟"

"پرنس خدا کے لیے آپ ہی خاموش رہیے۔" بوڑھا بولا۔ "مناسب یہ ہوگا کہ تم ہم دونوں کو تنہا چھوڑ دو۔"

"بہت بہتر جناب! میں ڈائننگ کار میں جا رہا ہوں۔" بوڑھے نے برتھ سے اٹھتے ہوئے کہا۔

"م۔ میں تنہا چل رہی ہوں۔"

"تم چلی جاؤ گی تو پھر زنجیر کون کھینچے گا۔" حمید نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"یہ بھی درست ہے۔" بوڑھے نے پُرتفکر لہجے میں کہا۔

"کیا درست ہے؟" لڑکی نے سوال کیا۔

"آپ بھی چلی گئیں تو پرنس تنہا رہ جائیں گے۔ یہ بھی ان کی صحت کے لیے مضر ہے۔"

"تو کیا میں تمہارے پرنس کے باپ کی نوکر ہوں۔" وہ جھلا کر چیخی۔

"انسانی ہمدردی محترمہ۔" حمید ٹھنڈی سانس لے کر بولا۔ "آپ مجھے تنہا نہیں چھوڑ سکتیں۔ ابھی ابھی میں نے آپ کے چہرے میں یونان کی سائیکی کی جھلک دیکھی تھی۔ اب میں آپ کا احترام کروں گا۔"

"مجھے تو تم دونوں ہی فراڈ معلوم ہوتے ہو؟"

"جی نہیں! صرف میں فراڈ ہوں۔" حمید نے بوڑھے کی طرف دیکھ کر کہا۔ "ان کی عمر اب اس قابل نہیں رہی۔"

"تم سچ مچ بہت بدتمیز ہو۔"

"محترمہ... محترمہ..." بوڑھا گڑگڑایا۔

"میں کنڈکٹر کے پاس جا رہی ہوں۔"

"مجھ جیسے ذی عزت آدمی کو چھوڑ کر۔" حمید نے سوال کیا لیکن وہ مزید کچھ کہے بغیر بوگیوں کو ملانے والے دروازے سے نکل گئی۔

"یور ہائی نس۔"

"خاموش رہو اور بیٹھ جاؤ۔" حمید دہاڑا۔ "اور اب مجھے بتاؤ کہ اعتماد الدولہ کے بیٹے کا کیا نام ہے؟"

"حضور... حضور۔ کیا آپ اپنے والد حضور کا نام نہیں جانتے۔"

"ہم اگر اتنے بے خبر نہ ہوں تو پرنس کیوں کہلائیں۔"

"نواب اقتدار الدولہ جناب۔"

"اور ہم صرف ساجد حمید ہیں۔ ہم کوئی دولہ کیوں نہیں؟"

"آپ تو دولہا ہیں۔ میرے حضور۔"

اس پر حمید کا ماتھا پورے طور پر ٹھنکا تھا۔ تو کیا... تو کیا... اسے بیوقوف بنایا گیا ہے۔

"بڑے میاں سچ سچ بتاؤ۔ تم کون ہو۔ ورنہ اٹھا کر ٹرین سے



باہر پھینک دوں گا۔"

بوڑھے کی آنکھوں میں بدمزگی کے آثار نظر آئے اور اس نے جیب سے اپنا کارڈ نکال کر اس کے ہاتھ پر رکھ دیا۔

کارڈ پر تحریر تھا: "عبدالرؤف صمدانی۔ مینیجر بکی کارپوریشن۔"

"پھر تم میرے دادا کے نمک خوار کیسے ہوئے؟" حمید نے جھنجھلا کر پوچھا۔

"میرے باپ ان کی سرکار میں ملازم تھے۔ میں نے کچھ دنوں تک آپ کے والد حضور کی خدمت کی ہے۔ اس کے بعد وہاں سے آب و دانہ اٹھ گیا تھا۔ بزنس لائن میں پڑ گیا۔ میں دراصل اس کارپوریشن کا سب سے بڑا حصہ دار بھی ہوں۔"

"لیکن یہاں تمہاری موجودگی کا کیا مطلب؟"

"اپنے والد حضور کا یہ خط پڑھ لیجیے۔" اس نے جیب سے ایک لفافہ نکالا اور حمید کی طرف بڑھاتا ہوا بولا۔ "ہم لوگ بہت ہی خاص مواقع پر یاد کیے جاتے ہیں۔"

حمید نے لفافے سے خط نکالا جس سے ایک فوٹوگراف پھسلتا ہوا اس کی گود میں آ گرا۔ یہ خود اسی کا فوٹوگراف تھا۔

خط میں لکھا تھا:

"صمدانی میاں! اس یقین کے ساتھ کہ تمہیں بھی اپنے باپ کا عہد یاد ہوگا۔ تمہیں یہ خط لکھا جا رہا ہے۔ ہمارے عم نامدار کی حضور ہم کو تمہارے والد لے گئے تھے۔ تم ہمارے لختِ جگر کو اس کے چچا کے پاس لے جاؤ۔ افتخار الدین اس کا نام ہے۔ اس لیے تصویر بھی بھیجی جا رہی ہے کہ تم اسے پہچان سکو۔ فرسٹ کلاس ویٹنگ روم میں وہ تمہیں ملے گا۔ کل شام پانچ بجے۔ آخر میں یہ دعا ہے کہ اللہ ہمارے درمیان اس روایت کو قیامت تک برقرار رکھے۔ آمین!

دعاگو

اقتدار الدولہ

خط پڑھ کر حمید نے قہقہہ لگایا اور بولا۔ "میرے باپ کا نام چوہدری حمید ہے۔ مجھے علم نہیں کہ اقتدار الدولہ ہونے کا شرف انہیں کب حاصل ہوا۔"

"واللہ۔ خوش مزاجی آپ کے خاندان کا طرۂ امتیاز ہے۔" بوڑھا صمدانی ہنس کر بولا۔

"میرا بھی یہی خیال ہے لیکن تم لوگوں کی وفاداری کا بھی جواب نہیں۔"

"یہی عزت افزائی ہماری جاں نثاری کا سبب رہی ہے یور ہائی نس۔"

"تو ہم دولہا ہیں۔"

"یقیناً یور ہائی نس۔"

"لیکن ہمارے والد حضور نے تو ہمیں اس کے متعلق کچھ بھی نہیں بتایا۔"

"یہ عین روایت کے مطابق ہے۔ انہیں بھی کچھ نہیں معلوم تھا۔ ان کے ساتھ میرے والد گئے تھے۔"

"گئے ہوں گے۔" حمید نے بے پروائی سے شانوں کو جنبش دے کر کہا۔

"مناسب یہی ہے آپ بھی لاعلم ہی رہیں۔"

"لاعلمی میری جنت ہے۔" حمید اس کی آنکھوں میں دیکھتا ہوا مسکرایا۔ چند لمحے خاموش رہا پھر بولا۔ "جاؤ اس لڑکی کو تلاش کرو۔"

"یہ مناسب نہ ہوگا پرنس۔"

"ہماری طبیعت سے مناسبت رکھتی ہے یہ بات۔"

"آپ بر دکھاوے کے لیے جا رہے ہیں۔ یہ بھی ملحوظِ خاطر رہے۔"

"جب ایک لڑکی ہمیں ناپسند کر سکتی ہے تو دوسری بھی کر دے گی۔ ہم اس سلسلے میں ذرا اپنا اطمینان کر لینا چاہتے ہیں۔"

"آپ مجھے الجھن میں ڈال رہے ہیں جنابِ عالی۔"

"مسٹر صمدانی۔"

"آپ صرف صمدانی کہہ سکتے ہیں مسٹر کہلوانے کا شوق نہیں ہے مجھے۔" صمدانی کا لہجہ کسی قدر ناخوشگوار تھا لیکن انداز خیر اندیشانہ ہی تھا۔

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ میں خود جا رہا ہوں اس کی تلاش میں۔ تم یہیں بیٹھو۔"

"آپ کی مرضی۔"

حمید اٹھ گیا۔ خواہش چائے کی بھی محسوس ہو رہی تھی۔ ڈائننگ کار تک پہنچنے کے لیے اسے دو بوگیوں سے گزرنا پڑا۔

سامنے ہی کی میز پر لڑکی نظر آئی تھی۔ وہ بڑی بے تکلفی سے کرسی کھینچ کر اس کے مقابل بیٹھ گیا۔

"یہ کیا بدتمیزی!" وہ جھنجھلا کر بولی۔

"میرا خیال ہے کہ میں ابھی صرف آ کر بیٹھا ہوں۔ بدتمیزی میں کافی دیر لگے گی۔"

"شٹ اپ۔"

"انگریزی میں برا نہیں مانتا۔ اگر چپ ہے! کہتیں تو زناٹیرا ہاتھ گھوم جاتا۔"

"آدمی ہو یا..."

"پرنس ہوں۔"

"شکل دیکھی ہے! فراڈ کہیں کے۔"

"کتنی بار کہوں گی؟"
"تم اُٹھ جاؤ یہاں سے۔"
"لوگ مجھے احمق سمجھیں گے۔"
"تم تو صورت ہی سے احمق معلوم ہوتے ہو۔"
"تب تو لوگ مجھے تمہارا شوہر سمجھیں گے؟" حمید خوش ہو کر بولا۔
"بکواس مت کرو۔"
"اور لوگ تمہیں جھگڑالو سمجھیں گے۔"
"تو میں ہی اٹھی جاتی ہوں۔"
"بہت زیادہ بد دماغ بیوی سمجھ کر لوگ مجھ سے ہمدردی کریں گے۔"
"خدا کرے مر جاؤ تم۔" وہ دانت پیس کر بولی۔
"آئندہ کسی مرد سے چھیڑ چھاڑ نہ کرنا۔" حمید اُٹھتا ہوا بولا اور دوسری میز پر جا بیٹھا۔
لڑکی کے چہرے پر پل بھر کے لیے حیرت کے آثار نظر آئے تھے اور پھر اس طرح معدوم ہو کر رہ گئے تھے جیسے اس میں کسی کوشش کو دخل رہا ہو۔
حمید نے ویٹر کو اشارے سے بلایا اور آہستہ سے بولا۔ "ان صاحبہ سے پوچھو کیا پئیں گی۔"
"میں نہیں سمجھا جناب۔" ویٹر کا لہجہ کسی قدر ناخوشگوار تھا لیکن حمید نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "زن مریدی سفر میں بھی ساتھ نہیں چھوڑتی۔ ابھی ابھی اچانک مجھ سے خفا ہو گئی ہیں۔"
"اوہ، میں سمجھا۔ جناب، بہت بہتر۔" کہتا ہوا وہ لڑکی کی طرف بڑھ گیا۔ اس نے بڑے ادب سے جھک کر لڑکی سے کچھ کہا تھا اور لڑکی کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا تھا۔ پھر وہ حمید کو گھورنے لگی تھی۔ اتنی سختی سے دانت بھینچے تھے کہ جبڑوں کی وریدیں ابھر آئی تھیں۔
دفعتاً حمید نے محسوس کیا جیسے لڑکی پر غشی طاری ہو رہی ہو۔ قہر میں ڈوبی ہوئی آنکھیں آہستہ آہستہ بند ہوتی جا رہی تھیں اور پھر سچ مچ اس کی گردن کرسی کی پشت گاہ پر ڈھلک گئی۔ ویٹر بوکھلا کر حمید کی طرف مڑا۔
"کک۔ کوئی بات نہیں، فکر نہ کرو۔" حمید اٹھتا ہوا بولا۔ "ان پر دورے پڑتے ہیں اکثر۔" اس کے قریب پہنچ کر پیشانی پر انگلی سے ٹھوکے دیئے لیکن اس کی آنکھیں نہ کھلیں۔ آخر اس نے اسے ہاتھوں پر اٹھایا اور ویٹر سے کہا کہ وہ اس کا وینٹی بیگ اٹھالے اور اس کے ساتھ کوپے تک چلے۔
بوڑھے صمدانی نے انہیں اس حال میں دیکھا تو بوکھلا کر کھڑا ہو گیا۔
حمید نے اسے برتھ پر لٹاتے ہوئے ریزرویشن کارڈ پر نظر ڈالی جس پر "خان زادی دردانہ" تحریر تھا۔
ویٹر کو پانچ روپے بطور بخشش دیتے وقت حمید نے اس کا شکریہ بھی ادا کیا اور بوڑھے کو آنکھ مار کر مسکرایا۔
ویٹر کے رخصت ہونے پر صمدانی نے بوکھلائے ہوئے لہجہ میں استفسار حال کیا تھا۔
"میرا خیال ہے کہ یہ غصے کی شدت کی بنا پر بیہوش ہو گئی ہے۔" حمید نے پُرسکون لہجے میں جواب دیا۔
"لیکن، لیکن جناب؟"
"تم فکر نہ کرو۔ خود ہی ہوش میں آجائے گی، لیکن تم ذرا اس پر نظر رکھنا کہ زنجیر نہ کھینچنے پائے۔"
"آپ نے بڑی دشواری میں مبتلا کر دیا جناب۔"
"تم کیسے ساتھی ہو؟"
"ہمیشہ عزت کی زندگی بسر کی ہے میں نے۔ مجھ پر رحم فرمایئے۔"
اچانک خان زادی دردانہ اٹھ بیٹھی اور اس کے حلق سے عجیب قسم کی آوازیں نکلنے لگیں لیکن اس کی آنکھیں اب بھی بند تھیں۔
"ب۔ بب۔ بالکل ایسا معلوم ہو رہا ہے۔" بوڑھا صمدانی کپکپاتی آواز میں بولا۔ "جیسے کوئی بھیڑیا غرا رہا ہو۔"

[.] [ ]

لڑکی کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔ آنکھوں میں درندگی تھی اور چمکدار دانت سچ مچ کسی بھیڑیئے ہی کے دانتوں سے مشابہہ نظر آنے لگے تھے۔
حمید نے جلدی سے اپنا سوٹ کیس کھولا اور چار سو دس بور کی دو نالی بندوق نکالی اور لڑکی کا نشانہ لے کر ایک گوشے میں کھڑا ہو گیا۔
"یہ... یہ... آپ کیا کر رہے ہیں۔ جناب عالی۔" بوڑھا صمدانی بری طرح کانپ رہا تھا۔
"خاموش رہو۔ جیسے ہی یہ تم پر حملہ کرے گی۔ میں فائر کر دوں گا۔"
پھر اچانک لڑکی پر ہنسی کا دورہ پڑ گیا اور حمید نے صمدانی کو آنکھ مار کر کہا۔ "دیکھا تم نے۔"
لڑکی نے برتھ سے چھلانگ لگائی اور حمید کے قریب پہنچ کر بولی۔ "ہائے کتنی ننھی سی بندوق ہے۔ ذرا مجھے دکھاؤ۔"



"لو۔ لو... ضرور دیکھو۔"
اس نے اس کے ہاتھ سے بندوق جھپٹی اور پھر بھیڑیئے ہی کی طرح غراتی ہوئی پیچھے ہٹنے لگی۔ اس نے حمید کے دل کا نشانہ لے رکھا تھا۔
"وہ تو پہلے ہی گھائل ہے۔ یہاں کا نشانہ لو۔" حمید نے اپنی کھوپڑی کی طرف اشارہ کر کے کہا۔
لڑکی کے تیور سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ انہیں کور کیے ہوئے زنجیر تک پہنچنا چاہتی ہے۔
"وہ۔ دیکھیے جناب۔" صمدانی ہکلایا۔
"میں دیکھ رہا ہوں۔" حمید ہنس کر بولا۔ "بندوق خالی ہے لہٰذا...!"
دوسرے ہی لمحہ میں اس نے نہ صرف اس کے ہاتھ سے بندوق چھین لی تھی بلکہ اسے اس کی برتھ پر جھٹک دیا تھا۔ برتھ پر گر کر وہ اسے برا بھلا کہنے لگی اور صمدانی حمید کے آگے ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو گیا۔
"خدارا رحم کیجیے۔ اس وقت آپ اعتماد الدولہ بہادر ہی کی طرح کھلنڈرے نظر آ رہے ہیں۔"
"اعتماد الدولہ۔" دفعتاً لڑکی اُٹھ بیٹھی۔ اس کی آنکھوں میں حیرت کے آثار تھے۔
"جی ہاں۔ یہ ان کے پوتے ہیں۔" صمدانی کپکپاتی ہوئی آواز میں بولا۔
"بکواس۔ وہ تو میرے دادا تھے۔" لڑکی جھنا کر بولی۔ "آخر تم لوگ میرا مذاق کیوں اڑانا چاہتے ہو۔"
"آپ خان زادی ہیں۔ اعتماد الدولہ کی اولاد نواب زادہ کہلاتی ہے۔" صمدانی جزبز ہو کر بولا۔ "وہ میرے دادا کے بھائی تھے۔"
"نہیں۔" صمدانی اچھل پڑا۔
"اور اسی لیے میں نے چاہا تھا کہ تم لوگ مجھ سے دور رہو، اگر میرے باپ کو علم ہو جائے تو تمہیں زندہ نہیں چھوڑیں گے۔"
"آپ کا مطلب ہے کہ خان ظفریاب۔"
"ہوں۔ تو تم میرے باپ کے نام سے بھی واقف ہو۔"
"اچھا لڑکی اب بکواس بند کرو۔" حمید پیر پٹخ کر بولا۔ "ہم کسی قدر غنودگی محسوس کر رہے ہیں۔"
"اگلے اسٹیشن پر تم دونوں پولیس کی حراست میں ہو گے۔"
"اگر آپ خان ظفریاب کی صاحبزادی ہیں، تو...۔" صمدانی کچھ کہتے کہتے رک گیا۔
"اب کیا کہنا چاہتے ہو؟"
"میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اگر آپ خان ظفریاب کی بیٹی اور خان دوراں کی پوتی ہیں تو آپ کو اس کا بھی علم ہوگا کہ دونوں سلسلوں کے درمیان تعلقات کی کیا نوعیت ہے۔"
"میں پوچھتی ہوں تم کہنا کیا چاہتے ہو؟"
"یہ خان دوراں کی بڑی بیٹی کے بیٹے ہیں۔" صمدانی نے حمید کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا۔
"اگر یہ سچ ہے تو...!" وہ حمید کو خونخوار نظروں سے گھورتی ہوئی خاموش ہو گئی۔
"کیا میں پوچھ سکتا ہوں کہ آپ دارالحکومت میں کیوں تشریف لائی تھیں؟" صمدانی نے پوچھا۔
"اسی خطرہ کے امکان کا جائزہ لینے کے لیے۔"
"اسے آپ خطرہ سمجھتی ہیں۔"
"پھوپی اماں بزدل تھیں۔"
"ایسا نہ کہیے۔"
وہ پھر حمید کو گھورنے لگی اور کچھ دیر بعد بولی۔ "تو یہ بے وقوف آدمی ہمارے گھر جا رہا ہے! لیکن ٹھہرو۔ اس گھرانے میں ساجد حمید نام کا کوئی آدمی نہیں ہے۔"
"بزدل ماں کا بزدل بیٹا۔" وہ نفرت کا اظہار کرتی ہوئی بولی۔
اس بار حمید بھڑک اٹھا۔ اسے بالکل ایسا ہی محسوس ہوا تھا جیسے اس نے سچ مچ اس کی اپنی ماں کو کہا ہو۔
"تم زبان بند کرو۔ ورنہ اٹھا کر باہر پھینک دوں گا۔"
"شٹ اپ۔"
حمید اس کی طرف بڑھا ہی تھا کہ صمدانی بیچ میں آ کھڑا ہوا بولا۔ "آپ صبر و سکون کے ساتھ بیٹھ جایئے جناب عالی! میرا خیال ہے کہ خان ظفریاب کی کوئی دوسری بیٹی نہیں۔"
"تم ٹھیک کہتے ہو بوڑھے خبیث۔" لڑکی آپے سے باہر ہوئی جا رہی تھی۔
"میں اس خاندان کا قدیم نمک خوار ہوں۔ آپ کی کسی بات کا برا نہیں مانوں گا۔" بوڑھے صمدانی نے مسکرا کر کہا۔
لڑکی پھر کچھ نہ بولی۔ حمید کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اب اسے کیا کرنا چاہیے۔ اسے اپنی برتھ کی طرف واپس آنا پڑا تھا۔
لڑکی کی آنکھوں میں تنفر کے سائے گہرے ہوتے جا رہے تھے۔
بوڑھا صمدانی گنگنانے لگا۔ "خان زادی صاحبہ مجھے بے حد افسوس ہے کہ ہماری ملاقات ان حالات میں ہوئی۔ خاندانی روایت کے مطابق پرنس افتخار الدولہ اپنے چچا کے حضور باریابی کے لیے تشریف لے جا رہے ہیں۔ خان دوراں کی گڑھی کے دعویدار

ہارون رشید کے زمانے میں بہلول نامی ایک شخص دیوانہ بنا ہوا تھا۔ ایک چالاک آدمی نے جو بہلول کو واقعی دیوانہ سمجھتا تھا ایک دفعہ دیکھا کہ بہلول کے پاس سونے کا ایک سکہ ہے اور وہ اسے اچھالتا جا رہا ہے۔ چالاک آدمی نے پیتل کے دس چمکتے ہوئے سکے نکال کر ہتھیلی پر رکھے اور بہلول سے کہا "تم اپنا سکہ مجھے دے دو اور یہ دس کے دس سکے تم لے لو۔"

بہلول نے کہا۔ "پہلے تین مرتبہ گدھے کی بولی بول کر دکھاؤ۔"

وہ شخص سمجھا کہ بہلول اس کے دام میں آگیا۔ اس نے فوراً تین مرتبہ گدھے کی آواز نکالی اور بولا۔ "لاؤ اب سکہ مجھے دے دو۔"

بہلول نے کہا۔ "تجھے اپنے گدھے پن کے باوجود یہ معلوم ہے کہ میرا سکہ سونے کا ہے تو کیا مجھے یہ علم نہیں کہ تیرے سکے پیتل کے ہیں۔"

چالاک اپنا سامنہ لے کر رہ گیا۔

شاہد میں کہ اقتدار الدولہ کی اولاد روایت کی پابند رہی ہے!"

لڑکی کچھ نہ بولی۔ وہ ان دونوں میں سے کسی کی بھی طرف نہیں دیکھ رہی تھی۔

دفعتاً حمید بولا "خان دوراں۔ خان ظفریاب اور... اور غالباً تمہارے بھائی کا نام خانساماں ہوگا!"

"شٹ اپ!" لڑکی دھاڑی۔

"آواز بُری نہیں ہے!" حمید نے صمدانی کی طرف دیکھ کر کہا تھا۔

"میں دست بستہ گزارش کروں گا کہ...!"

"تم خاموش بیٹھو!" حمید نے غصیلے لہجہ میں کہا۔

"بہتر یہی ہوگا!" لڑکی بھی صمدانی کو گھورتی ہوئی بولی "میں اس احمق سے براہِ راست گفتگو کرنا چاہتی ہوں!"

"یہ روایت کے خلاف ہوگا!"

میں لعنت بھیجتی ہوں اس روایت پر... سمجھے!"

"اب میں اس سلسلے میں قطعاً کوئی گفتگو نہیں کرنا چاہتا!"

"لیکن میں گفتگو کرنا چاہتی ہوں!"

"میں پرنس کو خان ظفریاب کی خدمت میں پیش کر کے اپنے فرض سے سبکدوش ہو جاؤں گا!" صمدانی بولا۔

"اب یہ شخص زندگی بھر ان کی خدمت میں پیش نہیں ہو سکے گا!" لڑکی نے کہا اور اچھل کر برتھ سے اُٹھ گئی۔ وہ پھر بلوگیوں کو ملانے والے دروازے کی طرف جا رہی تھی۔ حمید استفہامیہ انداز میں صمدانی کی طرف دیکھنے لگا۔

"میں کیا بتاؤں پرنس!" صمدانی بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔

"خود میری عقل چکرا کر رہ گئی ہے! سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ آپ دونوں ایک ساتھ سفر کریں گے!"

"او، اچھا۔ جو کچھ بھی کہنا ہے ایک ہی بار کہہ جاؤ۔ کیوں مجھے بھی مخبوط الحواس کر رہے ہو!" حمید پیشانی پر ہاتھ مار کر بولا۔

"یہ طرزِ تخاطب آپ کے شایانِ شان نہیں ہے!"

"اچھا تو میں پھر جا رہا ہوں اس کے پیچھے!"

"اب یہ آپ کا فرض ہے کہ اپنی منگیتر کی نگہداشت خود کریں!"

"منگیتر! کیوں حواس باختہ ہو رہے ہو بڑے میاں!"

"آپ کی تیز مزاجی ہی کی بنا پر اقتدار الدولہ بہادر نے آپ کو اصل معاملے سے لاعلم رکھا ہوگا۔ آپ دنیا کے کسی حصہ میں بھی پلے بڑھے ہوں لیکن آپ کی شادی اسی دستور کے مطابق ہوگی جو سینکڑوں سال سے آپ کے خاندان میں چلا آ رہا ہے!"

"بھلا میں دنیا کے کس حصہ میں پلا بڑھا ہوں!"

"فرانس میں جنابِ عالی۔ کیا... کیا آپ مجھے اس قدر لاعلم سمجھتے ہیں۔ آپ صرف پانچ سال کے تھے جب اقتدار الدولہ نے آپ کو ایک ہمدرد فرانسیسی کے حوالے کر دیا تھا۔ کیا میں غلط کہہ رہا ہوں!"

"ٹھیک ہے!" حمید بولا۔

اور آپ پچھلے مہینے تشریف لائے ہیں۔ آپ کے اعزہ آپ کو اس وقت تک نہیں پہچان سکتے جب تک کہ انہیں آپ کی شخصیت سے آگاہ نہ کیا جائے!"

"قدرتی بات ہے!" حمید نے بے پروائی سے شانوں کو جنبش دی۔

"اب باعثِ تشویش یہ ہے جنابِ عالی کہ صاحبزادی ادھر



کیوں تشریف لائی تھیں۔ اور پھر تنہا۔ میں تو سوچ بھی نہیں سکتا کہ خان دوراں کی اولاد آتنی آزاد خیال ہو سکتی ہے!"

"تو یہ ہمارے یہاں کیوں نہیں گئی!"

"مجھے افسوس ہے کہ اقتدار الدولہ نے آپ کو حالات سے اس حد تک بے خبر رکھا!"

"مجھے حالات کی پروا نہیں۔ صمدانی صاحب! ہر قسم کے حالات سے نمٹنا میری ہابی ہے۔ خواہ پہلے سے ان کا علم ہو یا نہ ہو!" حمید بائیں آنکھ دبا کر بولا۔

جواب میں صمدانی کچھ کہنے ہی والا تھا کہ دروازہ آندھی اور طوفان کی طرح کوپے میں داخل ہوئی۔

"تو یہ حضرت میرے منگیتر ہیں!" وہ حمید کی طرف انگلی اٹھا کر بولی۔

"ڈائننگ کار کا ویٹر بھی سخت نامعقول واقع ہوا ہے۔ وہ تمہیں میری بیوی سمجھا تھا!" حمید بولا۔

"تم خاموش رہو۔ میں ان سے گفتگو کر رہی ہوں!" لڑکی نے صمدانی کی طرف اشارہ کیا۔

"مناسب یہی ہوگا محترمہ!" صمدانی نے کہا۔ اس بار اس کا لہجہ سرد تھا۔

کیا تمہیں اپنے آقا اقتدار الدولہ کے بیٹے کی زندگی عزیز ہے!"

"کیوں نہیں۔ کیوں نہیں!"

"تو پھر اگلے اسٹیشن پر اتر جاؤ اور یہیں سے اپنے شہر واپس چلے جاتا!"

"جی نہیں!" حمید بول پڑا "اب تو اپنے چچا حضور کی خدمت میں ضرور پیش کیا جاؤں گا!"

اس سے پہلے ہی آپ کی گردن کٹ جائے گی!" لڑکی ہنستا کر بولی۔ اس پر حمید نے صمدانی کی طرف دیکھ کر ٹھنڈی سانس لی اور سوال کیا "اب ہمیں کیا کرنا چاہیے۔ انکل صمدانی!"

"آپ بزدل تو نہیں ہیں پرنس!"

"میں تمہیں بزورِ شمشیر حاصل کروں گا!" حمید نے لڑکی کو گھورتے ہوئے کہا اور اپنے داہنے بازو کی مچھلیوں پر ہاتھ پھیرنے لگا۔

"میں نے آگاہ کر دیا خطرے سے۔ اب تم جانو!" لڑکی نے کہا اور برتھ پر نیم دراز ہو گئی۔

صمدانی حمید کے قریب آ بیٹھا اور آہستہ آہستہ کہنے لگا "میں سخت الجھن میں پڑ گیا ہوں پرنس! پتہ نہیں ایسے حالات میں اقتدار الدولہ بہادر کیا کرتے!"

"جاؤ، اپنی برتھ پر جاؤ۔ اس وقت تم اقتدار الدولہ کے حضور میں نہیں ہو۔ اب تمہیں میرے احکامات کا پابند رہنا ہوگا!"

"بجا۔ ارشاد ہوا!" صمدانی نے کہا اور اٹھ کر اپنی برتھ پر جا بیٹھا۔

لڑکی نے آنکھیں بند کر لی تھیں لیکن اس کے نتھنے پھولے ہوئے تھے اور چہرہ سرخ تھا۔ غالباً اندر ہی اندر کھول رہی تھی۔

حمید نے سوچا خاصی دلچسپی رہے گی لیکن آخر یہ ہے کیا چکر۔ محکمہ سراغرسانی کے سپرنٹنڈنٹ کو شادی بیاہ سے کیا سروکار۔ نواب اقتدار الدولہ کا نام اس نے سنا تھا۔ کبھی رہے ہوں گے نواب اب تو ایکسپورٹ امپورٹ کے چکر میں پڑے ہوئے تھے۔

کچھ بھی ہو معاملہ گمبھیر معلوم ہوتا ہے۔ حمید سوچتا اور لڑکی کو گھورتا رہا، جو بدستور آنکھیں بند کیے برتھ پر نیم دراز تھی۔

دفعتاً حمید نے صمدانی کو اشارہ کیا کہ وہ وہاں سے چلا جائے۔ اس نے بالکل مشینی طور پر اس کے اس حکم کی تعمیل کی تھی۔ اتنی آہستگی سے دوسری طرف چلا گیا کہ لڑکی کو علم نہ ہو سکا۔

"محترمہ!" کچھ دیر بعد حمید نے اسے آواز دی اور وہ آنکھیں کھول کر سیدھی ہو بیٹھی!

"کیا بات ہے!" وہ غرائی۔

"گزارش یہ ہے کہ مجھے روایات سے نفرت ہے! میں نے تہیہ کر لیا تھا کہ میں اس قدیم خاندانی روایت کو توڑ دوں گا!"

"سچ سچ!" دفعتاً لڑکی کا چہرہ کھل اٹھا۔

"ہاں۔ لیکن تمہیں دیکھ لینے کے بعد میں نے اپنا ارادہ ترک کر دیا ہے!"

"کیا مطلب؟"

"اگر اب میں نے اس روایت کو توڑ دیا تو مجھے زندگی بھر افسوس رہے گا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم اتنی خوبصورت ہوگی!"

"شٹ اپ!"

"بُرا نہیں مانتا۔ فرانس کی بیویاں اپنے شوہروں کی پٹائی تک کر دیتی ہیں اور میں اسی ماحول میں پلا بڑھا ہوں!"

"اس خیال کو دل سے نکال دو کہ مجھے حاصل کر سکو گے۔ لاشیں گر جائیں گی!"

"کیا کوئی جن عاشق ہو گیا ہے تم پر!"

"میں کہتی ہوں بکواس بند کرو۔ تم کوئی فراڈ ہو۔ جس کی زندگی بچپن سے اب تک فرانس میں گزری ہو۔ وہ اتنی بامحاورہ اُردو

